استماعِ قولِ رحمٰن ذکرِ گوش
تا توانی روز و شب در ذکر کوش

کان کا ذکر فرمانِ رب سننا ہے
دن اور رات میں جس قدر ہو سکے ذکر میں مصروف رہ

اشتیاقِ حق بود ذکرِ دلت
کوش تا ایں ذکر گردد حاصلت

دل کا ذکر اللہ تعالیٰ کا اشتیاق ہے
اسکی سعی کر تاکہ تجھے یہ ذکر میسر ہو جائے

آنکہ از جہل ست دائم در گناہ
کے حلاوت یابد از ذکرِ اِلٰہ

جو شخص نادانی کی بنا پر ہمیشہ گناہ میں مبتلا رہتا ہے
اللہ تعالیٰ کے ذکر سے اسے کب حلاوت نصیب ہو سکتی ہے

خواندنِ قرآں بود ذکرِ لساں
ہر کرا ایں نیست ہست از مفلساں

زبان کا ذکر تلاوتِ قرآن ہے
جسے یہ دولت حاصل نہیں مفلسوں میں اسکا شمار ہے

شکرِ نعمتہائے حق می کن مدام
تا کند حق بر تو نعمتہا مدام

ہمیشہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر ادا کر
تاکہ اللہ تعالیٰ تجھے ہمیشہ نعمتوں سے نوازتا رہے

حمدِ خالق بر زباں دار اے پسر
عمر تا برباد ندہی سر بسر

اے لڑکے اللہ تعالیٰ کی تعریف وردِ زبان رکھ
تاکہ تیری عمر بالکل ضائع و برباد نہ ہو

لب مجنباں جز بذکرِ کردگار
زانکہ پاکاں را ہمیں بود ست کار

اللہ تعالیٰ کے ذکر کے علاوہ ہونٹ مت ہلا
اسلئے کہ نیک لوگوں کا یہی طریقہ رہا ہے

## در بیانِ عملِ چار چیز

چار چیزوں پر عمل کا بیان

بر ہمہ کس نیک باشد چار چیز
با تو گویم یاد گیرش اے عزیز

چار چیزیں سب کیلئے بہتر ہیں
اے عزیز (محبوب) میں تجھسے کہتا ہوں اسے یاد رکھ

اوّل آں باشد کہ باشی داد گر
ہم ز عقلِ خویش باشی با خبر

پہلے یہ کہ تو منصف ہو
اپنی عقل[1] سے بھی آگاہ ہو

[1] عقل سے کام لینے کے طریقہ سے بھی آگاہ

باشکیبائی تقرب کردن ست

صبر سے کام لیکر بارگاہ ربانی میں تقرب حاصل کرنا

حرمت مردم بجا آوردن ست

لوگوں کی عزت بجا لانا



## دربیان خصلت ذمیمہ

بری خصلت کا بیان



چار چیز دیگر اے نیکو سرشت

اے اچھی فطرت والے چار چیزیں اور ہیں

ہست از جملہ خلائق نیک زشت

جو کل مخلوقات میں سے بدترین ہیں

زاں چہار اول حسد کینہ بود

ان چار میں پہلی کینہ پروری ہے

زاں گذشتہ عجب و خود بینی بود

پھر غرور و خود بینی (خود ستائی) ہے

خشم را دیگر فرو نا خوردنست

تیسری لوگوں پر غصہ کا اظہار ہے

خصلت چارم بخیلی کردنست

چوتھی خصلت کنجوسی ہے

اے پسر گم گرد گرد ایں خصال

اے لڑکے ان خصلتوں کے اردگرد نہ گھوم[۱]

از برائے آنکہ زشت اند ایں فعال

کیونکہ یہ کام برے ہیں

غل و غش بگذار چوں زر پاک شو

میل کچیل[۲] چھوڑ کر سونے کیطرح پاک ہو جا

پیش ازاں کہ خاک گردی خاک شو

(مرنے اور) مٹی میں ملنے سے پہلے مٹی بنجا[۳]

حرص بگذار و قناعت پیشہ کن

حرص کو چھوڑ کر قناعت اختیار کر

آخر از مردن یکے اندیشہ کن

اور مرنے کے بارے میں سوچ[۴]

با محباں باش دائم ہمنشیں

ہمیشہ دوستوں کی ہمنشینی اختیار کر

تا توانی روئے اعدا را مبیں

جب تک ہو سکے دشمنوں کے چہرے مت دیکھ

۱ انہیں مت اپنا ۱۲
۲ کھوٹ اور کدورت ۱۲
۳ طریقہ تواضع اختیار کر ۱۲
۴ غور و فکر کر ۱۲



## دربیان سعادت و نصیحت

خوش نصیبی اور نصیحت کا بیان



برسعادت چار چیز آمد دلیل

چار چیزیں خوش نصیبی کی علامت ہیں

از سعادت ہر کرا باشد نشاں

جس شخص میں سعادت کی علامت ہو

ہر کرا باشد سعادت رہنمائے

جس شخص کی رہنما سعادت (نیک بختی) ہو

ہر کرا بخت و سعادت گشت یار

جسکے رفیق نصیب سعادت ہوں

گر تو خود نار ہوا را کشتہ

اگر تو نے خواہش کی آگ کو کچل دیا

گر بود با دوستاں تدبیر تو

اگر تیری مصلحت کے محور دوست ہوں

از سر خود ہر کہ کارے می کند

خود سری سے کام لینے والے شخص سے

دشمن خود را نباید زد تبر

اپنے دشمن کو تبر سے نہ مارنا چاہئے

تا توانی جور نا اہلاں بکش

جب تک ہو سکے نا اہلوں کے ظلم سہہ لے

چوں ترا آمد مقامے سازگار

جب تجھے کوئی مقام سازگار و موافق آجائے

در نصیحت آں کہ نپذیرد سخن

نصیحت اسے مت کر جو قبول نہ کرے

شرح ایں ہر چار بشنو اے خلیل

اے دوست ان چاروں کی شرح و تفسیر سن

باشدش تدبیر ہا با دوستاں

اسکی مصلحتوں کا محور دوست ہوتے ہیں

صبر دارد از جفائے ناسزائے

نالائقوں کے ظلم پر صبر کرتا ہے[1]

در جہاں باشد بدشمن سازگار

وہ دنیا میں دشمن کے ساتھ نبھالے گا[2]

داں کہ از اہل سعادت گشتہ

سمجھ لے کہ سعادت مندوں میں شامل ہو گیا

یار باشد دولت شبگیر تو

تو شب بیداری کی دولت تیری رفیق ہوگی

بخت و دولت زو فرار میکنند

نصیب اور دولت دونوں فرار اختیار کرتے ہیں

گر توانی کشت اورا با شکر

اگر ہو سکے تو شیرینی سے مار دے[4]

گر ہمی خواہی کہ یابی عیش خوش

اگر تو عیش و نشاط کا طلب گار ہے

بر نہ بندی رخت زانجا زینہار

تو وہاں سے ہرگز مت جا

با چنیں کس پند خود ضائع مکن

اسطرح اپنی نصیحت ضائع نہ کر

۱ے کرانہ سے مقصود لیکر عمل پیرا ہوتا ہے ۱۲ ۲ے یا اسے بھی اپنا موافق بنا لیگا ۱۲ ۳ے بجھا دیا ۴ے یعنی احسان کر کے مار دے ۱۲

خوئے بد را نیک کردن مشکل ست
جہد کردن بہرِ او بے حاصل ست

بری عادت کو اچھی عادت سے بدلنا مشکل ہے
اور اس کیلئے سعی لاحاصل ہے

بندہ را گر نیست در کارِ رضا
کے تواند باز گرداند قضا

بندہ اگر رضائے خداوندی کے کام میں مشغول نہیں
تو قضا و فیصلۂ ربانی کب ٹل سکتا ہے

ہر کہ او استیزہ با سلطاں کند
کارِ خود را سر بسر ویراں کند

بادشاہ کے ساتھ لڑنے والا
قطعاً اپنا نقصان کرتا ہے

ہر کہ او باغی شود از بادشاہ
روزِ او چوں تیرہ شب گردد تباہ

بادشاہ سے بغاوت کرنے والے شخص کا
دن (بھی) تاریک شب کی طرح تباہ ہو جاتا ہے



## در بیانِ علامتِ مُدبراں

بدنصیبی کی علامت کا بیان



چار چیز آمد نشانِ مُدبری
یاد گیرش گر تو روشن خاطری

چار چیزیں بدنصیبی کی علامت ہیں
اگر تیرا دل روشن ہے تو انہیں یاد رکھ

مُدبری باشد بابلہ مشورت
پیش بجاہل دادنِ سیم و زرت

بد بخت بے وقوف سے مشورہ کرتا ہے
اور جاہل و بے وقوف کو اپنا سونا چاندی دیتا ہے

ہر کہ پندِ دوستاں نکند قبول
در حقیقت مُدبر است آں بوالفضول

دوستوں کی نصیحت قبول نہ کرنے والا
حقیقت میں وہ بے ہودہ و بدنصیب ہے

ہر کہ از دنیا نگیرد عبرتے
ہست ازاں مُدبر جہاں را نفرتے

جو شخص دنیا سے عبرت حاصل نکرے
اس بدنصیب سے دنیا متنفر ہو جاتی ہے

مشورت ہر کس کہ با ابلہ کند
دیوِ ملعونش سبک گمرہ کند

بیوقوف سے مشورہ کرنیوالا شخص
اس کا شیطان اسے جلد گمراہ کرتا ہے

آنکہ مال و زر دہد با جاہلاں
آنچناں کس کے بود از مُقبلاں

ناد انوں کو مال و دولت عطا کرنے والا
نیک بختوں میں کب شمار ہو سکتا ہے

زر چو جاہل را ہمی آید بکف
میکند اسراف می سازد تلف

مال و دولت جب بیوقوف کے ہاتھ میں آتا ہی
تو فضول خرچی کرتا اور برباد کرتا ہے

نشنود از دوست مُدبر پند را
از جہالت بگسلد پیوند را

بدبخت دوست کی نصیحت نہیں سنتا
نادانی کے باعث تعلق ختم کر دیتا ہے

عبرتے گیر از زمانہ اے جواں
تا نباشی از شمارِ مُدبراں

اے جوان زمانہ سے عبرت حاصل کر
تاکہ تیرا شمار بدبختوں میں نہ ہو

ہر کرا از عقل آگاہی بود
نزدِ او ادبار گمراہی بود

جو شخص رموزِ عقل سے آگاہ ہو
اسکے نزدیک پیٹھ پھیرنا گمراہی ہے



## در بیانِ آنکہ چہار چیز را حقیر نباید شمرد

چار چیزوں کو حقیر نہ سمجھنے کا بیان



چار چیز آمد بزرگ و معتبر
می نماید خُرد لیکن در نظر

چار چیز بڑی اور قابلِ اعتبار ہیں
لیکن وہ دیکھنے میں چھوٹی معلوم ہوتی ہیں

زاں یکے خصم ست و دیگر آتش ست
باز بیماری گزو دل ناخوش ست

انہیں سے ایک دشمن اور دوسری آگ ہے
پھر تیسری بیماری جس سے دل رنج محسوس کرتا ہے

چار می دانش کہ آراید ترا
ایں ہمہ تا خُرد ننماید ترا

چوتھی چیز عقل ہے جو تجھے سنوارتی ہے
ان سب کو تجھے چھوٹا نہ سمجھنا چاہئے

ہر کہ در چشمش عدو باشد حقیر
از بلائے او کند روزی نفیر

جس شخص کی نگاہ میں دشمن حقیر[۱] ہو
اسے ایک دن اسکی وجہ سے بھاگنا پڑے گا[۲]

۱ے اہمیت نہ د...
۲ے نقصان اٹھا...
پڑے گا

ذرۂ آتش چو شد افروختہ — بینی از وے عالمے را سوختہ

آگ کا ذرہ (چنگاری) بھڑک کر — عالم کو جلا دیتا ہے

علم اگر اندک بود خوارش مدار — زانکہ دارد علم قدرِ بے شمار

علم خواہ تھوڑا ہو اسے ذلیل و حقیر مت سمجھ — اس لئے کہ علم بے انتہا لائق قدر ہے

رنجِ اندک را بکن غمخوارگی — ورنہ بینی عجز در بیچارگی

تھوڑی بیماری کا علاج کر لے — ورنہ یہ بیماری لاعلاج ہو جائیگی

دردِ سر را گر نجوید کس علاج — خوفِ آں باشد کہ برگردد مزاج

اگر کوئی دردِ سر کا علاج نہ کرے — تو دیوانہ ہو جانے کا اندیشہ ہے

باش از قولِ مخالف پُر حذر — پیش ازاں کز پا در آئی اے پسر

مخالف[1] بات سے احتیاط کر — اے لڑکے اس سے پہلے کہ تو اوندھا[2] ہو

آتشِ اندک تواں کشتن بآب — وائے آں ساعت کہ گیرد التہاب

تھوڑی آگ پانی سے بجھائی جا سکتی ہے — ہائے وہ گھڑی کہ آگ لپٹیں مارنے[3] لگے



## در بیانِ مذمتِ خشم و غضب

غصہ کی برائی کا بیان



اے پسر ہر کس کہ دارد چار چیز — چار دیگر ہم شود موجود نیز

اے لڑکے جسمیں چار باتیں موجود ہوں — اسمیں چار[4] چیزیں اور بھی ہوں گی

عاقبت رسوائی آید از لجاج — خشم را نکند پشیمانی علاج

چڑھنا اور پیچھے پڑ جانا آخر کار باعث رسوائی ہو — غصہ کا علاج پشیمانی نہیں

بے گماں او کبر خیزد دشمنی — حاصل آید خواری از کاہل تنی

بلا شبہہ غرور دشمنی کو ابھارتا ہے — ذلت، کاہلی، و سستی و تن آسانی کے باعث نصیب ہوتی ہے

[1] اور فتنہ انگیز

[2] شکست کا منہ دیکھنا پڑے ۱۲

[3] پھر قابو پانا دشوار ہوتا ہے ۱۲

[4] یعنی پہلی چار سے ان کا چولی دامن کا ساتھ ہے ۱۲

چوں لجوجی درمیاں پیدا شود
پیچھے پڑ جانے کی خصلت کے باعث

بندہ از شومی او رسوا شود
آدمی اسکی نحوست سے رسوا ہو جاتا ہے

خشم خود را چونکہ راند جاہلے
جب جاہل کو غصہ آتا ہے

جز پشیمانیش نبود حاصلے
تو سوائے شرمندگی کچھ حاصل نہیں ہوتا

ہر کہ گشت از کبر بالا گردنش
جو شخص غرور کے باعث اپنا سر اونچا کرے

دوستاں گردند آخر دشمنش
آخرکار اس کے دوست بھی دشمن بنجاتے ہیں

کاہلی را ہر کہ سازد پیشۂ
جو شخص کاہلی کو اپنا وطیرہ بنالے

آید از خواری بپایش تیشۂ
اسکے پاؤں کو ذلت کا تیشہ نصیب ہوگا[1]

خشم خود را گر فرو نخورد کسے
اپنے غصہ پر قابو نہ پانے والا

عاقبت بیند پشیمانی بسے
انجام کار شرمندہ ہوتا ہے

ہر کہ او افتادہ و تن پرورست
پڑے رہنے اور تن پروری کا عادی

نیست آدم کمتر از گاؤ خرست
آدمی نہیں بلکہ گائے وبیل اور گدھے سے کمتر ہے

## در بیان بے ثباتی چہار چیز و پرہیز از آں
چار چیزوں کے ناپائیدار رہنے اور ان سے پرہیز کا بیان

چار چیز اے خواجہ کم دارد بقا
اے خواجہ (صاحب) چار چیزیں ناپائیدار اور جلد فنا ہونے والی ہیں

گوش دار اے مومن نیکو لقا
اے بظاہر اچھے مومن انہیں یاد رکھ

جور سلطاں را بقا کمتر بود
بادشاہ کے ظلم کو بقا کم[2] ہے

پس عتاب اصدقا کمتر بود
دوستوں کی ناراضی جلد ختم ہو جاتی ہے

دیگر آں مہرے کہ بینی از زناں
دوسرے عورتوں سے ظاہر ہونے والی محبت

بے بقا چوں صحبت ناجنس داں
بے میل شخص کی ہمنشینی کی طرح ناپائیدار ہوتی ہے

[1] رسوا ہوگا ۱۲
[2] کیونکہ ظلم کے باعث تختہ الٹ جاتا ہے ۱۲

بارعیت چوں کند سلطان ستم
بادشاہ جب رعایا پر ظلم پر کمر باندھتا ہے
مر اُورا باشد بقا در ملک کم
تو اسکی بادشاہت (سلطنت) جلد ختم ہو جاتی ہے

گر ترا از دوستاں آید عتاب
اگر تجھے دوستوں پر غصہ آئے گا
کم بقا باشد چو خطِ بر روئے آب
تو وہ پانی کی لکیر سے بھی جلد ختم ہو جائیگا

گرچہ باشد زن زمانے مہرباں
اگرچہ عورت (بیوی) ایک مدت تک مہربان رہے
چوں کم آید بہرہ بکشاید زباں
جب گھر کے خرچ کا معاملہ پیش آئیگا زبان کھولیگی[1]

چوں بنا جنساں نشیند آدمی
بے میل لوگوں کے پاس بیٹھنے والے آدمی کی
کمترک بنید ازیشاں ہمدمی
رفاقت کم سے کم اختیار کرنی چاہئے

زاغ چوں فارغ ز بوئے گل بود
کوا کیونکہ پھول کی خوشبو سے بےنیاز ہوتا ہے
نفرتش از صحبتِ بلبل بود
(تو) اسے بلبل کی ہمنشینی سے نفرت ہوتی ہے

صحبت ناجنس جاں کاہی بود
بے میل کی ہمنشینی روح کا گھلانا ہے
جملہ راز یں حال آگاہی بود
سب کو اس حالت و کیفیت سے آگاہ ہونا چاہیے

چوں ترا ناجنس آید در نظر
جب تجھے کوئی بے میل شخص نظر آئے
اے پسر چوں باد ازوے در گذر
اے لڑکے اس سے ہوا کی مانند گذر جا[2]

## در بیانِ آنکہ چہار چیز از چہار چیز کمال می باید
چار چیزوں میں چار چیزوں سے کمال پیدا ہونے کا بیان

چار چیز از چارِ دیگر شد تمام
چار چیزیں چار چیزوں سے مکمل ہوتی ہیں
چوں شنیدی یاد میدار اے غلام
اے لڑکے انہیں سنکر یاد رکھ

دانش مرد از خرد گیرد کمال
آدمی کی فہم عقل سے مکمل ہوتی ہے
از عمل دین ہمی یابد جمال
عمل سے تیرا دین خوب صورت بنجاتا ہے

[1] اور لڑنے لگیگی ۱۲
[2] احتراز کر ۱۲

دینت از پرہیز کامل می شود
تیرا دین پارسائی سے کامل ہوتا ہے

نعمت از شکر شامل می شود
شکر گذاری سے نعمت بڑھتی ہے

ہست دانش را کمالات از خرد
فہم و دانش عقل سے درجۂ کمالات حاصل کرتی ہے

بے عمل را اہلِ دیں کس نشمرد
بے عمل کو کوئی دیندار شمار نہیں کرتا

شکرِ نعمت را کمالے میدہد
نعمت کی شکر گذاری کمال بخشتی ہے

غافلاں را گوشمالے میدہد
غافلوں کو سزا دیتی ہے

شکر نا کردن زوالِ نعمت است
ناشکری کرنے سے نعمت زائل ہو جاتی ہے[1]

بہرۂ شاکر کمالِ نعمت است
نعمت مکمل طور پر ملنا شکر گذار کا حصہ ہے

علم را بے عقل نتواں کاربست
عقل کے بغیر علم بے سود ہے

پیش بے عقلاں نمی باید نشست
بیوقوفوں کے سامنے نہ بیٹھنا چاہئے[2]

بے خرد دانش وبال ست اے پسر
اے لڑکے بے عقل کیلئے فہم و دانش وبال ہے

علم مرغ و عقل بال است اے پسر
اے لڑکے علم پرند اور عقل اسکے پر ہیں[3]

ہر کہ علمے دارد و نبود بر آں
جو شخص عالم ہو مگر علم پر عمل پیرا نہ ہو

از طریقِ عقل باشد بر کراں
تقاضائے عقل اس سے کنارہ کش ہوتا ہے



## در بیانِ آنکہ باز گردانیدن آں محالست
اس کا بیان جس کا واپس لوٹنا محال ہے



چار چیز ست آنکہ بعد از رفتنش
چار چیزیں ایسی ہیں کہ جنکے چلے جانیکے بعد

از محالات ست باز آوردنش
ان کا لوٹانا ناممکن ہے

چوں حدیثے رفت ناگہ بر زباں
جو بات اچانک زبان پر آ گئی

یا کہ تیرے جست بیروں از کماں
یا تیر کمان سے نکل گیا

[1] چھن جاتی ہیں ۱۲ [2] یعنی زانوئے تلمذ طے نہ کرنا چاہئے ۱۲ [3] کہ دونوں کا ہونا ضروری ہے ۱۲

بازچوں آرد حدیثِ گفتہ را
کہی ہوئی بات لوٹ نہیں سکتی
باز کے گردد چو تیر انداختی
جو تیر چلادیا وہ کب لوٹ سکتا ہے
ہر کہ بے اندیشہ گفتارش بود
بے سوچے سمجھے گفتگو کرنے والا
تا نہ گفتی می توانی گفتنش
جو بات کہی نہ ہو وہ کہہ سکتے ہیں

کس نہ گرداند قضائے رفتہ را
فیصلۂ ربانی کو لوٹانا کسی کے بس میں نہیں
ہمچنیں عمرت کہ ضائع ساختی
اسی طرح وہ عمر کیسے لوٹ سکتی ہے جو ضائع کردی (اگذرگئی)
پس ندامتہائے بسیارش بود
آخر بہت شرمندہ ہوتا ہے
چوں بہ گفتی کے توان نہفتنش
جو بات کہدی گئی وہ کیسے چھپ سکتی ہے



## دربیانِ غنیمت دانستنِ عمر
عمر کو غنیمت سمجھنے کا بیان



عمر را می داں غنیمت ہر نفس
ہر وقت اور ہر سانس عمر (زندگی) کو غنیمت سمجھ
ہیچ کس از خود قضا را رد نہ کرد
کوئی بھی فیصلۂ خداوندی کو لوٹا نہیں سکتا
ہر کہ می خواہد کہ باشد در اماں
جو شخص امان[1] میں رہنا چاہے
می سزد گر عمر را داری عزیز
بھی موزوں ہے بشرطیکہ بہ لحاظ عمر پیارے ہوں

چوں رود دیگر نیاید باز پس
جب گذر گئی پھر لوٹ کر نہیں آتی
ہر کہ راضی از قضا شد بد نہ کرد
فیصلۂ رب پر راضی ہونے والے نے برا نہیں کیا
مُہر می باید نہادن بر زباں
اسے اپنی زبان پر مہر لگا لینی چاہیے
چوں رود[2] پیشش نخواہی دید نیز
جب عمر ختم ہو جائیگی پھر کچھ (آگے پیچھے) نہ دیکھے گا[3]

[1] دینی و دنیوی پریشانیوں سے [2] چلا جائیگا [3] اور عمل و غور و فکر کا موقعہ ہاتھ سے نکل جائے گا



## دربیانِ خاموشی و سخاوت
خاموشی اور سخاوت کا بیان



حاصل آید چار چیز از چار چیز
چار چیزیں چار چیزوں کے ذریعہ حاصل ہوا کرتی ہیں
خامشی را ہر کہ سازد پیشۂ
جس نے خاموشی کو اپنی عادت بنا لیا
گر سلامت بایدت خاموش باش
اگر سلامتی مطلوب ہے خاموش رہا کر
از سخاوت مرد یابد سروری
سخاوت سے ہی آدمی کو سرداری نصیب ہوتی ہے
ہر کہ او شد ساکت و خاموش کرد
جس نے سکوت و خاموشی کو[۲] اپنایا
گر ہمی خواہی کہ باشی در اماں
اگر تو بھی امان و اطمنان کا طلبگار ہے
ہر کرا عادت شود جود و کرم
جو سخاوت و کرم کا عادی ہو جاتا ہے
ہر کہ کارِ نیک یا بد می کند
جو شخص بھلا یا برا کام کرتا ہے
اے برادر بندۂ معبود باش
اے بھائی اللہ تعالیٰ کا[۴] بندہ ہو جا
باش از بخلِ بخیلاں پُر حذر
کنجوسوں کی کنجوسی سے پرہیز کر

یاد گیر ایں نکتہ از من اے عزیز
اے عزیز! مجھ سے اس نکتہ کو یاد رکھ
گردد ایمن[۱] بود ش اندیشۂ
وہ ہر شکر سے محفوظ ہو گیا
گشت ایمن ہر کہ نیکی کرد فاش
وہ شخص محفوظ رہا جس نے علی الاعلان نیکی کی[۱]
شکر نعمت را دہد افزوں تری
نعمت کا شکر اسمیں اضافہ کرتا ہے
از سلامت کسوتے بر دوش کرد
سلامتی کا لباس اپنے کاندھے پر رکھا[۳]
رو نکوئی کن تو با خلقِ جہاں
تو زندگی مخلوقِ عالم کیساتھ بھلائی کرتے ہوئے گذار
در میانِ خلق گردد محترم
مخلوق کے درمیان قابلِ احترام ہوتا ہے
آں ہمہ می داں کہ با خود می کند
وہ سب اپنے ہی واسطے کرتا ہے
تا توانی با سخاؤ جود باش
جب تک ممکن ہو سخاوت سے کام لے
تا نہ سوزد مر ترا نارِ سقر
تاکہ تجھے دوزخ کی آگ نہ جلائے

[۱] اور بدی سے تائب ہوا ۱۲
[۲] اور شکر نعمت ۱۲
[۳] محفوظ و سلامت رہا ۱۲
[۴] صحیح معنی میں ۱۲



## در بیان چیزے کہ خواری آرد
ان چیزوں کا بیان جن سے ذلت نصیب ہوتی ہے



چار چیزت بر دہد از چار چیز
چار چیزیں چار چیزوں سے پھل دیتی ہیں

ہر کہ زو صادر شود ایں چار کار
جس سے یہ چار کام ظہور پذیر ہوں

چوں سؤال آورد گردد خوار مرد
سوال کریگا تو (یقیناً) آدمی ذلیل ہوگا

ہر کہ در پایان کارے ننگرد
جس شخص کی انجام پر نظر نہیں ہو گی

ہر کہ نکند احتیاطِ کار ہا
جو اپنے کاموں میں محتاط نہ ہوگا

ہر کہ گشت از خوئے بد ناسازگار
جو شخص بری عادت کی بنا پر لوگوں سے میل نہ کھاتا ہے

نشنود ایں نکتہ جز اہلِ تمیز
اس نکتہ کو اہلِ شعور کے علاوہ کوئی نہیں سنتا[1]

بیند او چار دگر بے اختیار
وہ مزید چار کاموں پر مجبور ہے[2]

ماند تنہا ہر کہ استخفاف کرد
وہ اکیلا ہی رہے گا جو دوسروں کی توہین کریگا

عاقبت روزے پشیمانی خورد
انجام کار ایک دن شرمندہ ہو گا

بر دلش آخر نشیند بار ہا
آخر کار اسکے دل پر (بہت سے کاموں کا) بوجھ ہوگا

دوستاں بیشک کنند از و فرار
بلا شبہ اس سے دوست راہِ فرار اختیار کرینگے

ا؎ توجہ نہیں کرتا ۱۲

۲؎ یعنی نتیجتاً ان دوسرے چار سے مجبور واسطہ پڑے گا ۱۲



## در بیان آنچہ آدمی را شکست آرد
ان چیزوں کا بیان جو آدمی کو شکست کا منہ دکھاتی ہیں



آدمی را چار چیز آرد شکست
چار چیزوں کی بنا پر آدمی شکست پاتا ہے

دشمنِ بسیار و وامِ بے شمار
دشمنوں کی کثرت اور بے حد قرض[3]

با تو گویم گوش دار اے حق پرست
اے حق پرست میں تجھ سے کہتا ہوں انہیں یاد رکھ

جرم بے حد و عیالِ پُر قطار
بے انتہا خطائیں اور کثیر العیالی

وائے مسکینے کہ غرقِ وام شد — ہر دمش از غصہ خوں آشام شد

ہائے وہ غریب و مسکین جو قرض میں ڈوب جائے[1] — وہ ہر وقت غصہ سے خون (کے گھونٹ) پیتا ہے

ہر کرا بسیار باشد دشمنش — خیرہ گردد ہر دو چشم روشنش

جس شخص کے دشمن بکثرت ہوں — اسکی آنکھیں بے نور ہو جاتی ہیں

ہر کرا اطفال بسیارش بود — در زمانہ زاری کارش بود

کثیر العیال شخص — زمانہ میں اسکا کام گریہ وزاری ہوتا ہے[2]



## دربیانِ صفتِ زناں وصبیان

عورتوں اور بچوں کی صفت کا بیان



چار چیز است از خطا ہا اے پسر — گوش دارش با تو گویم سر بسر

اے لڑکے چار چیزوں کا شمار خطا میں ہے — تجھ سے میں مکمل طور پر کہتا ہوں سے یاد رکھ

اوّل از زن داشتن چشم وفا — سادہ دل را بس خطا باشد خطا

اوّل عورت سے وفا کی امید رکھنا — یہ بے وقوف کی نری غلطی ہے

ایمنی ز ابلہ خطائے دیگر ست — صحبتِ صبیان از ینہا بدتر ست

بیوقوف پر اطمنان دوسری خطا ہے — بچوں کے (مسلسل) ساتھ رہنا اس سے بھی زیادہ بُرا ہے

چارمی از مکر دشمن ایمنی — کے کند دشمن بغیر از دشمنی

چوتھے دشمن کی مکاری سے مطمئن ہوجانا[3] — دشمن دشمنی کئے بغیر کب رہ سکتا ہے



## دربیانِ عطائے حق

ادائیگی حق کا بیان



چار چیز ست از عطا ہائے کریم — با تو گویم یاد گیرش اے سلیم

چار چیزوں کا شمار اللہ تعالیٰ کی عطا میں ہے — اے سلیم فطرت میں تجھ سے کہتا ہوں سے یاد رکھ

فرضِ حق اوّل بجا آوردن ست — والدین از خویش راضی کردن ست

اوّل اللہ تعالیٰ کے حق کا بجالانا ہے — (اور) ماں باپ کو اپنے سے راضی کرنا ہے

حکمِ دیگر چیست باشیطاں جہاد — چارمی نیکی بہ خلقِ نامراد

مزید حکم شیطان[1] کے ساتھ جہاد و نبرد آزمائی ہے — چوتھے نامراد[2] مخلوق کے ساتھ حسنِ سلوک ہے



## در بیان آنکہ عمر زیادہ کند

عمر میں اضافہ کرنے والی چیزوں کا بیان



می فزاید عمرِ مرد از چار چیز — این نصیحت بشنو اے جانِ عزیز

آدمی کی عمر چار چیزوں سے بڑھتی ہے — اے حیات کے پیارے یہ نصیحت سن

اوّل آوردن بگوش آواز خوش — وانگہے دیدن جمالِ ماہ وش

اوّل کان میں اچھی آواز کا پہونچنا — (پھر) کسی ماہرو کا جمال دیکھنا

سوم آمد ایمنی بر مال و جاں — می فزاید عمرِ مردم را ازاں

تیسرے مال و جان کا اطمینان — آدمی کی عمر ان سے بڑھتی ہے

آنکہ کارش بر مرادِ دل بود — در بقا افزونیش حاصل بود

جو کام آرزو کے مطابق ہو — اس سے عمر بڑھتی ہے



## در بیان آنکہ عمر را بکاہد

عمر کو گھٹانے والی چیزوں کا بیان



عمرِ مردم را بکاہد پنج چیز — یاد دارش چوں شنیدی اے عزیز

آدمی کی عمر پانچ چیزوں سے گھٹتی ہے — اے عزیز انہیں سنکر یاد رکھ

شد یکے زاں پنج در پیری نیاز — پس غریبی وانگہے رنج دراز

انہیں سے ایک بڑھاپے میں دنیا کی آرزو ہے — (اور مسلسل) مسافرت اور طویل زحمت

---

[1] نفس امارہ

[2] وغیرہ ۱۲ ۵ھ جسکی مراد پوری نہ ہوئی ہو ۱۲

ہر کہ او بر مردہ انداز د نظر
ہر وقت مُردوں کو دیکھنے والے

عمرِ او بیشک بکاہد اے پسر
کی عمر اے لڑکے بلاشبہ گھٹتی ہے

پنجم آمد ترس و بیم از دشمناں
پانچویں دشمنوں سے ڈرنے والا

عمر را اینہا ہمی دارد زیاں
اسکی عمر کو بھی اس خوف سے نقصان پہونچتا ہے

ہر کہ او را دشمناں ترساں بود
دشمن سے خوفزدہ شخص کی کیفیت

کارِ او لحظہ دیگر ساں بود
ھر لحظہ بدلتی رہتی ہے

از خدا ترس و مترس از دشمناں
اللہ تعالیٰ سے ڈر اور دشمنوں سے خوفزدہ نہ ہو

کز ہمہ دارد خدایت در اماں
اس لئے کہ اللہ تعالیٰ تجھے ان سب سے محفوظ رکھے گا

## در بیانِ باعث زوالِ سلطنت

سلطنت کے زوال کے سبب کا بیان

چار چیز آمد فسادِ پادشاہ
چار چیزیں بادشاہ کیلئے باعثِ خرابی ہیں

باتو می گویم و لے دارش نگاہ
میں تجھ سے کہتا ہوں انھیں یاد رکھ

اوّل[1] اندر مملکت جورِ امیر
اوّل سلطنت کے اندر سردار کا ظلم

دیگر آں غفلت کہ باشد در وزیر
دوسرے وزیر کی تغافل کیشی

رنج شہ باشد خیانت در دبیر
بادشاہ کیلئے میر منشی کی خیانت باعث رنج ہے

بد بود گر قوتے یابد اسیر
قیدی قوت پاکر بدی پر اتر آتا ہے

چوں کند در ملکِ شہ میرے ستم
جب بادشاہ کے ملک میں کوئی سردار ظلم کرتا ہے

پادشہ را زیں سبب باشد الم
بادشاہ کو اس سے رنج ہوتا ہے

چوں بود غافل وزیرِ بے خبر
وزیر بے خبر اور غفلت کیش ہو

ملکِ شہ از وے بود زیر و زبر
تو بادشاہ کا ملک برباد وتہ و بالا ہوجائے

---

[1] اور باعث نقصان ۱۲
[2] حدود سلطنت ۱۲

گر خلل در کاتبِ دیواں بود
اگر دفتر کا منشی درست (دامین) نہ ہو

عاقبت رنجِ دلِ سلطاں بود
انجام کار بادشاہ کے دل کیلئے رنج کا باعث ہوگا

گر اسیراں را شود قوت پدید
اگر قیدیوں کو قوت حاصل ہو جائے

در ولایت فتنہا گردد جدید
تو سلطنت میں نئے فتنے کھڑے ہو جائیں

چوں صلاحت در وجودِ شہ بود
بادشاہ اگر خود نیک (منصف) ہو

دستِ میراں از ستم کوتہ بود
تو سردار (بھی) ظلم سے دست کش ہو جائیں

گر نباشد واقف و دانا وزیر
اگر وزیر عقلمند اور سیاست و تدبیر سے آگاہ نہ ہو

پادشہ راز و بود رنجِ کثیر
بادشاہ کیلئے وہ بیحد باعث تکلیف بنجائے

گر ندارد شہ سیاست را بکار
اگر بادشاہ سیاست و تدبیر سے واسطہ نہ رکھے

ملک ویراں گردد از ہر نابکار
تو نااہلوں سے ملک ویران و برباد ہو جائے



## در بیان آنکہ آبرو نریزد

آبرو باقی رکھنے والی چیزوں کا بیان



دور باش از پنج خصلت اے پسر
اے لڑکے پانچ چیزوں سے دوری اختیار کر

تا نہ ریزد آبرویت در نظر
تاکہ لوگوں کی نگاہ میں تیری عزت و آبرو باقی رہے

اوّلاً کم گوئی با مردم دروغ
اوّل لوگوں سے جھوٹ نہ بول

زانکہ گردی از دروغست بیفروغ
اسلئے کہ جھوٹ بولنے سے تو بے وقعت ہو جائے گا

ہر کہ استیزہ کند با مہتراں
جو بڑوں کے ساتھ نبرد آزما ہو

آبروئے خود بریزد بے گماں
وہ بلا شبہہ اپنی عزت و آبرو گنواتا ہے

پیشِ مردم ہر کہ را نبود ادب
جو لوگوں کے سامنے مؤدب ہو کر آداب کا

گر بریزد آبرو نبود عجب
کوئی تعجب نہیں اگر اسکی عزت باقی نہ رہے

از سبکساراں مباش اے نیکخوی
کز سبکساری بریزد آبروی

اے اچھی عادت والے اوچھے آدمیوں میں سے نہ ہو
اسلئے کہ اوچھے پن سے وقعت و آبرو جاتی رہتی ہے

اے پسر با مہتراں کمتر ستیز
وز حماقت آبروئے خود مریز

اے لڑکے بڑوں کے ساتھ مت لڑ
اور نادانی سے اپنی آبروریزی خود نہ کر

گر بعالم آبرو می بایدت
دائماً خلق نکو می بایدت

اگر تو دنیا میں عزت و وقار کا طالب ہے
تو ہمیشہ اچھے اخلاق کا مظاہرہ کر

ہر کہ آہنگِ سبکساری کند
ز آبروئے خویش بیزاری کند

جو شخص اوچھا پن اختیار کرے
وہ اپنی آبرو کا خود مخالف ہے

جز حدیثِ راست با مردم مگوی
تا نگردد آبرویت آبجوی

لوگوں کے ساتھ صرف سچ بول
تا کہ تیری عزت نہر کا پانی نہ بنجائے[1]

از خلاف و از خیانت باش دور
تا بود پیوستہ در روئے تو نور

اختلاف اور خیانت سے دوری اختیار کر
تا کہ تیرا چہرہ نیکی کے باعث پُرنور و بارونق ہو جائے

گر ہمی خواہی کہ گویندت نکو
اے برادر ہیچ کس را بد مگو

اگر تو یہ چاہے کہ لوگ تجھے اچھا کہیں
تو اے بھائی کسی کو برا نہ کہہ

تا نباشی در جہاں اندوہگیں
از حسد در روزگار کس مبیں

تا کہ تو دنیا میں مغموم نہ ہو
(اسلئے) زمانہ میں کسی کے ساتھ حسد مت کر



## در بیانِ آنکہ آبرو بیفزائد

عزت و آبرو کو بڑھانے والی چیزوں کا بیان



می فزاید آبرو از پنج چیز
با تو گویم بشنو اے اہل تمیز

پانچ چیزوں سے عزت و آبرو بڑھتی ہے
میں تجھ سے کہتا ہوں اے باشعور سُن

[1] نے بے وقعت نہ ہو ۱۲

در سخاوت کوش گرداری غنا

اگر تو مالدار ہے تو سخاوت سے کام لے

تا فزاید آبرویت از سخا

تاکہ سخاوت کی وجہ سے تیری وقعت و آبرو بڑھ جائے

بردباری و وفاداری گزیں

بردباری اور وفاداری اختیار کر

زانکہ آب روئے افزاید ازیں

اسلئے کہ ان سے زندگی کے چہرے کی رونق بڑھتی ہے

ہر کہ او بر خلق بخشاید ہمی

جو مخلوق کے ساتھ سخاوت کرتا ہے

بیشک آب روئے افزاید ہمی

بلاشبہ وہ چہرہ کی آب بڑھاتا ہے

چوں بکار خویش حاضر بودہ

اپنے کام (سخاوت) کو انجام دینے والا

آبروئے خویش را افزودہ

اپنی آبرو میں اضافہ کرتا ہے

از سخاوت آبرو افزوں شود

سخاوت سے آبرو وقعت میں اضافہ ہوتا ہے

وز بخیلی بے خرد ملعوں شود

اور بیوقوف کنجوسی کی وجہ سے ملعون ہوتا ہے

ہر کہ بر خلق بخشائش بود

جس شخص کی مخلوق پر بخششیں ہوں

آبروئے او ور افزایش بود

اسکی عزت و آبرو بڑھتی ہے

باش دائم بردبار و باوفا

ہمیشہ بردبار اور باوفا رہ

تا بروئے خویش بینی صد ضیا

تاکہ تجھے اپنا چہرہ زیادہ سے زیادہ پُر نور نظر آئے

تا بماند رازت از دشمن نہاں

تاکہ تیرا راز دشمنوں سے پوشیدہ رہے

سر خود با دوستاں کمتر رساں

اپنے راز کا دوستوں پر بھی اظہار نہ کر

تا نگردی پیش مردم شرمسار

تاکہ تو لوگوں کے سامنے شرمندہ نہ ہو

آنچہ خود ننہادہ باشی بر مدار

اپنے رکھے ہوئے کے علاوہ کو نہ اٹھا

اے برادر پردۂ مردم مدر

اے بھائی لوگوں کی پردہ دری مت کر

تا ندرد پردہ ات شخصے دگر

تاکہ کوئی شخص تیری پردہ دری نہ کرے ۱۲

باہوائے دل مکن زنہار کار
خواہش سے کوئی سروکار نہ رکھ

تازیانت باشد اے خواجہ دراز
تیری زبان اے خواجہ (صاحب) کب تک دراز رہیگی

قدرِ مردم راشناس اے محترم
اے قابلِ احترام لوگوں کی قدر شناسی کر

ہر کرا قدرے نباشد در جہاں
جسکی دنیا میں قدر و وقعت نہ ہو

از قناعت ہر کرا نبود نشاں
جسے کچھ بھی قناعت نصیب نہ ہو

بر عدوّے خویش چوں یابی ظفر
جب اپنے دشمن پر فتح حاصل کرے

دائماً می باش از حق ترسگار
ہمیشہ اللہ تعالیٰ سے ڈرتا رہ

با تواضع باش و خو کن با ادب
تواضع اختیار کر اور ادب کو عادت بنا

بردباری جوی و بے آزار باش
بردباری تلاش کر اور کسی کو مت ستا

صبر و علم و حلم تریاقِ دل اند
صبر، علم اور بردباری دل کے لئے تریاق ہیں

تا نیارد پس پشیمانیت بار
تاکہ بعد میں تجھے شرمندگی کا پھل نہ ملے

دست کوتہ دار ہر جانب متاز
ہاتھ کھینچ لے اور ہر طرف مت گھما

تا شناسد دیگرے قدرے تو ہم
تاکہ دوسرے لوگ بھی تیری قدر پہچانیں

زندہ مشمارش کہ ہست از مردگاں
اسے زندہ نہ سمجھو کیونکہ وہ مردوں میں سے ہے

کے توانگر سازدش مالِ جہاں
اسے دنیوی مال کیسے مالدار بنا سکتا ہے

عفو پیش آر و ز جرمش در گذر
تو اسے معاف کر دے اور اس سے درگذر کر

نیز باش از رحمتش امیدوار
اور اسکی رحمت سے امید بھی رکھ

صحبت پرہیزگاراں می طلب
(اور) پرہیزگاروں کی ہمنشینی اپنا لے

تا گردد در ہنر نامِ تو فاش
تاکہ (ان) اوصاف و ہنر میں تیرا نام مشہور ہو جائے

حرص و بغض و کینہ زہرِ قاتل اند
لالچ، بغض اور کینہ زہرِ قاتل ہیں

ہمچو تریاق اند دانایان دہر
زمانہ کے عقلمند تریاق کی طرح ہیں

قاتل اند اے خواجہ ناداناں چو زہر
اور بیوقوف زہر کی مانند قاتل ہیں

مردم از تریاق می یابد نجات
لوگوں کیلئے تریاق باعث نجات[1] ہے

خورد کس از زہر کے یابد حیات
زہر کھانیوالا زندگی کب پا سکتا ہے

فخر جملہ عملہا ناں دادن ست
اعمال میں بہترین عمل فیاضی و مہمان نوازی ہے

در بروئے دوستان بکشادن ست
اور دوستوں پر دروازہ[2] کھلا رکھنا ہے

گرچہ دانا باشی و اہل ہنر
اگرچہ تو عقلمند و باہنر ہو

خویش را کمتر زہر ناداں شمر
خود کو سب سے کم ہی سمجھ



## دربیانِ علامتِ ناداں
نادان کی علامت کا بیان



شد دو خصلت مردِ ناداں را نشاں
دو خصلتیں نادان شخص کی علامتیں ہیں

صحبتِ صبیاں و رغبت بازناں
بچوں سے دوستی اور عورتوں سے رغبت



## دربیانِ صفتِ زندگانی
زندگی کی صفت کا بیان



ناخوشی در زندگانی اے ولید
اے لڑکے زندگی میں تکلیف

مرد را از خوئے بد گردد پدید
آدمی کو بری خصلت کی وجہ سے ہوتی ہے

آنکہ نبود مرد را فعلِ نکو
جس شخص کے افعال نیک و بھلے نہ ہوں

مردہ میداں اش کہ نبود زندہ او
اسے زندہ نہیں مردہ سمجھ

ہر کہ گوید عیب تو اندر حضور
جو تیرے سامنے تیرا عیب بیان کرے

می نماید راہت از ظلمت بنور
وہ تیری تیرگی سے نور کی طرف رہنمائی کرتا ہے

[1] باعث حیات ہے ۱۲
[2] دروازہ سخاوت و عنایت ۱۲

مر ترا ہر کس کہ باشد رہنمای
جو شخص تیری راہنمائی کرے
مر خردمندان عالم را شناس
دنیا کے عقلمند لوگوں کی پہچان
حال خود را از دو کس پنہاں مدار
دو آدمیوں سے اپنا حال مت چھپا
تا توانی باز ناں صحبت مجوی
جسقدر ہو سکے عورتوں کی ہمنشینی مت تلاش کر
آنچہ اندر شرع باشد ناپسند
جو کہ شرعاً ناپسندیدہ ہو
ہر چہ را کردست حق بر تو حرام
جو اللہ نے تجھ پر حرام کر دیا ہو
چونکہ روزی بر تو بخشاید خدای
تجھے رزق اللہ تعالیٰ ہی عطا کرتا ہے
تازہ روی و خوش سخن باش اے اخی
اے بھائی ہنس مکھ ہو اور اچھی گفتگو کر
بر مخور اندوہ مرگ اے بوالہوس
اے بوالہوس موت کا غم نہ کر
دل ز غل و غش ہمیشہ پاک دار
دل کینہ اور کھوٹ سے ہمیشہ پاک رکھ

شکر او می باید آوردن بجای
اس کا شکر بجا لانا چاہیئے
خلق نیکو شرم نیکوتر لباس
اچھے اخلاق اور شرم و حیا کا لباس فاخرہ ہیں
از طبیب حاذق و از یار غار
حاذق طبیب اور پُر خلوص دوست
راز خود را نیز با ایشاں مگوی
اپنے راز کا ان پر اظہار نہ کر
گرد او ہرگز مگرد اے ہوشمند
اے صاحب ہوش اس کام کے قریب بھی نہ پھٹک
دور دار از خود کہ باشی نیکنام
اس سے دوری اختیار کر تاکہ نیکنام رہے
دل کشادہ دار و تنگی کم نمای
(اسلئے) دل کشادہ رکھ اور کنجوسی مت کر
تا بود نام تو در عالم سخی
تاکہ تیرا نام دنیا میں سخی (مشہور) ہو جائے
چونکہ وقت آید نہ گردد پیش و پس
کیونکہ موت بلا تقدیم و تاخیر اپنے وقت پر ہی آتی ہے
تا توانی کینہ در سینہ مدار
کینہ کو بحد امکان سینہ میں جگہ نہ دے

تکیہ کم کن خواجہ بر کردار خویش
اپنے عمل پر بھروسہ مت کر

دل بنہ بر رحمتِ جبارِ خویش
رحمت خداوندی پر اعتماد کر

بہترین چیزے بود خلقِ نکوست
حُسنِ اخلاق بہترین چیز ہے

خَلق خلقِ نیک را دارند دوست
مخلوق حسنِ اخلاق[۱] کو پسند کرتی ہے

رَو فروتر باش دائم اے خلف
اے بعد میں آنیوالے ہمیشہ اپنے کو کمتر سمجھتے ہوئے

کیں بود آرائشِ اہلِ سلف
اسلئے کہ یہی چیز پہلے لوگوں کیلئے باعثِ زینت تھی

آنکہ باشد در کفِ شہوت اسیر
جو شخص ناجائز خواہش کے ہاتھ میں قید ہو[۲]

گرچہ آزاد ست اُو را بندہ گیر
اگرچہ وہ آزاد ہو اسے (باعتبار ذہنیت) غلام ہی سمجھ

گر تو بینی ناکسے را دستگاہ
اگر تو نا اہلوں کو قوی (باعتبار مال وغیرہ) دیکھے

حاجتِ خود را از و ہرگز مخواہ
تو اپنی ضرورت کا اس سے اظہار نہ کر

بر درِ ناکس قدم ہرگز مَبَر
نا اہل کے دروازہ پر ہرگز قدم نہ رکھ

در بہ بینی ہم مپرس از وے خبر
اور اگر چلا بھی گیا ہو تو اس سے (زیادہ) گفتگو نہ کر

تا توانی کارِ ابلہ را مَساز
بحدِ امکان کسی نادان سے کام نہ لے

کار فرمایش وے لے کمتر نواز
اور مجبوراً تو اس پر زیادہ عنایات نہ کر



## در بیانِ احتراز از دشمناں

دشمنوں سے بچنے کا بیان



از دو کس پرہیز کن اے ہوشیار
اے صاحب ہوش دو آدمیوں سے پرہیز کر

تا نہ بینی نکبتے از روزگار
تاکہ تجھے زمانہ سے تکلیف اور حقیر نہ ہو

اوّل از دشمن کہ او استیزہ روست
اوّل جنگ کے چہرہ والے دشمن سے احتراز

واں دگر از صحبتِ نادان دوست
اور بیوقوف دوست کی صحبت و ہمنشینی سے گریز

۱ اور اخلاق والے کو ۱۲
۲ غلام
خواہشات سے ہو ۱۲
۳ سخت
چہرہ ۱۲

خویش را از نزدِ دشمن دور دار — یارِ ناداں را ز خود مہجور دار

خود کو دشمن کے قرب سے دور رکھ — نادان دوست کو خود سے دور رکھ

اے پسر کم گوئی با مردم درشت — ور بگوئی از تو گردانند پشت

اے لڑکے سخت مزاج لوگوں سے گفتگو کم کر — اگر تو اس سے (زیادہ) گفتگو کریگا تو وہ تجھ سے پیٹھ پھیر لینگے

بہترین خصلت اگر دانی کراست — آنکہ داد انصاف و انصافش نخواست

اگر تو بہترین خصلت سے واقف ہونا چاہے — تو وہ یہ ہے کہ انصاف کرکے اپنی مدح سرائی کا آرزومند نہ ہو

چوں حدیثِ خوب گوئی با فقیر — بہ بود زانش کہ پوشانی حریر

فقیر و ضرورتمند کے ساتھ خوش اخلاقی سے گفتگو — اسے ریشمی کپڑا پہنانے سے بہتر ہے

خشم خوردن پیشۂ ہر سرور است — تلخ باشد و ز شکر شیریں تر ست

غصہ کو پی جانا ہر سردار کا طریقہ ہے — غصہ پیجانا بظاہر تلخ مگر باعتبار انجام شکر سے بڑھ کر شیریں ہے

ہر کہ با مردم نہ سازد در جہاں — زندگانی تلخ دارد بے گماں

جو شخص دنیا میں لوگوں کیساتھ نباہ نہ کرسکے — بلاشبہ اسکی زندگی تلخ ہوگی (گذرے گی)

آنکہ شوخ ست و ندارد شرم نیز — دانکہ او ناپاک زاد ست اے عزیز

بے حیا اور بے شرم شخص — اے عزیز خراب نسل سے ہوتا ہے

از ملامت تا نمانی در اماں — باش دائم ہمنشینِ زیرکاں

تاکہ تو ملامت سے محفوظ رہے — ہمیشہ عقلمندوں کی ہمنشینی اختیار کر



## در بیان آنکہ خواری آورد

ذلیل کرنے والی چیزوں کا بیان



ہشت خصلت آورد خواری بروی — باتو گویم گر ہمی گوئی بگوی

آٹھ خصلتیں ذلیل کرنے والی ہیں — میں تجھ سے بتاتا ہوں اگر تو بھی چاہے تو ذکر کردے

اوّل آں باشد کہ مانندِ مگس — مردِ ناخواندہ شود مہمانِ کس

اوّل وہ شخص کہ مکھی کی طرح — کسی کا بن بلایا مہمان بنجائے

ہر کہ اُو مہمانِ کس ناخواندہ شد — نزدِ مردم خوار و زار و رانده شد

بن بلایا مہمان بننے والا — لوگوں کی نظروں میں ذلیل و خوار ہوتا ہے[1]

دیگر آں باشد کہ نادانے رود — کد خدائے خانۂ مردم شود

دوسرے وہ نادان شخص — کہ کسی کے گھر کا مالک سا بنجائے[2]

کار کردن بر حدیثِ آں دو مرد — کز سرِ جہل اند دائم در نبرد

دو ایسے آدمیوں کے درمیان کود پڑنا — جو جہالت کے باعث بر سرِ پیکار ہوں

ہر کہ بنشیند زبردستِ صدور — گر رسد خواری بر ویش نیست دور

دوسروں کی مسند اور بیٹھنے کی جگہ بلا اجازت زبردستی بیٹھنا — اگر بیٹھے گا تو رسوائی نصیب ہو گی

نیست جمعے را چو بر قولِ تو گوش — صد سخن گر باشدش یکسر بپوش

مجمع اگر تیری بات پر دھیان نہ دے[3] — اگر چہ سیکڑوں کہنے کی باتیں ہوں تو بالکل پوشیدہ رکھ

حاجتِ خود را مگو با دشمناں — زیں بتر خواری نباشد در جہاں

اپنی ضرورت دشمنوں کے سامنے پیش نہ کر — دنیا میں اس سے ذلیل ترین کوئی بات نہیں

از فرومایہ مرادِ خود مجوی — تا نیاید مر ترا خواری بروی

کمینہ سے اپنی ضرورت پوری کرنیکے بارے میں نہ سوچ — تاکہ تجھے ذلیل نہ ہونا پڑے

با زن و کودک مکن بازی ہلا — تا نگردی خوار و زار و مبتلا

خبردار۔ عورت اور بچہ کیساتھ کوئی کھیل نہ کھیل — تاکہ ذلت و رسوائی و مصیبت کا سامنا نہ ہو



## در بیانِ زندگانیِ خوش

اچھی زندگی کا بیان



در جہاں شش چیز می آید بکار
دنیا میں چھ[1] چیزیں کام آتی ہیں
خوش بود یارِ موافق در جہاں
دنیا میں مزاج کے مطابق دوست
ہر سخن کاں راست گوئی و درست
ہر سچی اور صحیح بات
انچہ ارزانست عالم در بہاش
سارا عالم بھی جسکی قیمت نہیں
دشمنِ حق را نباید داشت دوست
اللہ تعالیٰ کے دشمن کے ساتھ دوستی نہ رکھنی چاہئے
عیبِ کس با او نمی باید نمود!
کسی کی عیب جوئی نہیں کرنی چاہئے
از خدا خواہ آنچہ خواہی اے پسر
اے لڑکے جو مانگتا ہو اللہ تعالیٰ سے مانگ
بندگاں را نیست ناصر جز اللہ
بندوں کا مددگار اللہ کے علاوہ کوئی نہیں
آنکہ از قہرِ خدا ترسد بسے
جو اللہ تعالیٰ سے زیادہ ڈرتا ہے
از بدی گفتن زباں را ہر کہ بست
برا کہنے سے جس نے زبان بند رکھی

اوّلاً یار و طعامِ خوشگوار
اوّل دوست اور اچھا[2] کھانا
باز نخدوے کہ باشد مہرباں
پھر قابلِ خدمت مہربان شخص
بہ ز دنیا زانکہ در وے نفع ست
اس دنیا سے بہتر ہے جسمیں تیرا کھلا ہوا نفع ہے
عقلِ کامل داں تو زو دل شاد باش
وہ عقلِ کامل ہے کہ دل اس سے خوش ہوتا ہے
بازگشتِ جملہ چوں آخر بدوست
سب کو بالآخر اللہ ہی کیطرف لوٹنا ہے
زانکہ نبود ہیچ لحمے بے غدود
اسلئے کہ (کسی بھی قسم کا) گوشت بغیر غدود[1] کے نہیں ہوتا
نیست در دستِ خلائق خیر و شر
(اسلئے کہ) خیر و شر[2] مخلوق کے ہاتھ میں نہیں
یاری از حق خواہ و از غیرش مخواہ
مدد اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی سے طلب نہ کر
بیگماں ترسند از وے ہر کسے
بلاشبہ اس سے سب ڈرتے ہیں[3]
کرد شیطانِ لعیں را زیرِ دست
اسنے ملعون شیطان کو مغلوب کر لیا

[1] یعنی کوئی شخص عیب سے خالی نہیں ۱۲
[2] بھلائی اور برائی اور نفع و نقصان پہونچانا ۱۲
[3] اور احترام و توقیر کرتے ہیں ۱۲




# دربیانِ آنکہ اعتماد را نشاید

ان چیزوں کا بیان جن پر اعتماد نہ کرنا چاہیے

کس نیابد پنج چیز از پنج کس

پانچ چیزیں پانچ آدمیوں سے حاصل نہیں ہوتیں

نیست اوّل دوستی اندر ملوک

بادشاہوں سے دوستی[1] نہیں پائی جاتی

سفلہ را با مروّت سنگری

کمینہ آدمی با مروّت نہیں ہوتا

ہر کہ بر مالِ کساں دارد حسد

جو شخص لوگوں کے مال پر حسد کرتا ہو

آنکہ کذّاب ست دمی گوید دروغ

جو شخص جھوٹا اور جھوٹ کا عادی ہو

یاد گیر از ناصح اے صاحب نفس

اے زندہ شخص نصیحت کرنیوالے سے (اسکو) یاد رکھو

ایں سخن باور کنند اہلِ سلوک

راہِ طریقت پر چلنے والے اس بات پر یقین رکھتے[2] ہیں

ہیچ بدخوئے نیابد مہتری

کسی بدخو اور بری عادت والے سرداری نصیب[3] نہیں ہوتی

بوئے رحمت بر دماغش کے رسد

رحمت کی خوشبو اسکے دماغ تک کیسے پہونچ سکتی ہے

نیست او را در وفاداری فروغ

اس سے وفاداری کی کچھ زیادہ امید نہیں

[1] پر خلوص دوستی ۱۲
[2] اور بادشاہوں سے گریز کرتے ہیں ۱۲
[3] کردل موہ لے ۱۲
[4] رحمت باری ۱۲




# دربیانِ نصیحت و خیراندیشی

نصیحت اور اچھی بات سوچنے کا بیان

ہر کہ را سہ کار عادت باشدش

جو شخص تین کاموں کا عادی ہو

اوّلاً گر بیند او عیب کساں

پہلے یہ کہ اگر اسے کسی شخص میں عیب نظر آئے

ہر کرا بینی براہِ ناصواب

جب غلط راستہ پر دیکھے

در جہاں بخت و سعادت باشدش

دنیا میں صاحب نصیب اور سعادت مند ہوگا

در ملامت ہیچ نکشاید زباں

تو وہ زبان ملامت بالکل نہ کھولے

سر براہش آرتا یابی ثواب

اسے ثواب کی خاطر صحیح راستہ پر گامزن کر دے

| | |
|---|---|
| زحمتِ خود را ز مردم دور دار | بارِ خود بر کس میفگن زینہار |
| اپنی تکلیف کو لوگوں سے دور رکھ | اپنا بوجھ کسی پر ہرگز نہ ڈال |

## در بیانِ تسلیم

تسلیم (و رضا) کا بیان

| | |
|---|---|
| گر ہمی خواہی کہ باشی رستگار | رُخ مگرداں اے برادر از سہ کار |
| اگر تو نجات پانا چاہے | اے بھائی تین کاموں سے منہ نہ موڑ |
| اوّلاً دیدن بود حکمِ قضا | بعد از آں جستن بجان و دل رضا |
| اول فیصلہ ربانی کو دیکھنا | پھر اس پر دل و جان سے راضی ہوجانا |
| چیست سوئم دور بودن از جفا | ہر کہ ایں دارد بود اہلِ صفا |
| تیسرے ظلم سے باز و دور رہنا | ان اوصاف والوں کا شمار پاکبازوں میں ہوتا ہے |
| ہر کہ دارد دانش و عقل و تمیز | جز براہِ حق نہ بخشد ہیچ چیز |
| جو شخص صاحبِ عقل و دانش و شعور ہو | وہ کوئی چیز راہِ خداوندی کے علاوہ میں نہیں دیتا[1] |
| صدقۂ کالودہ گردد با ریا | کے بود آں خیر مقبولِ خدا |
| جس صدقہ میں ریا (دکھاوا) ہو | وہ عنداللہ کب مقبول ہوسکتا ہے |
| گر عمل خالص نباشد ہمچو زر | قلب را ناقد نیارد در نظر |
| اگر عمل سونے کی طرح خالص و بے ریا نہ ہو | نگاہِ قلب کو پرکھنے کی دولت[2] میسر نہیں ہوتی |
| تا توانگر باشی اندر روزگار | نفس را از آرزوہا دور دار |
| اگر تو زمانہ (دنیا) میں مالدار ہونا چاہے | تو نفس کو تمناؤں سے دور رکھ[3] |

## در بیانِ کراماتِ حق

عنایاتِ ربانی کا بیان

چار چیز است از کرامتہائے حق
چار چیزوں کا شمار اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ نعمتوں میں ہوتا ہے

اوّلاً صدق از زبانت در سخن
اوّل زبان کی سچائی

پس سخاوت ہست از فضلِ الٰہ
پھر سخاوت یہ فضل ربانی میں سے ہے

تا توانی دور باش از سود خوار
بحد امکان سود خور سے دوری اختیار کر

ہر کرا حق دادہ باشد ایں چہار
جسے اللہ نے یہ چاروں چیزیں عطا کی ہوں

پیشِ مردم آنکہ رازت کرد فاش
جو لوگوں کے سامنے تیرا راز فاش کر دیتا ہو

ہر کہ باشد مانعِ عشر و زکوٰۃ
جو شخص عشر (دسواں حصہ) اور زکوٰۃ ادا نہ کرتا ہو

پُر حذر باش از چناں کس زینہار
ان لوگوں سے ضرور احتیاط کر

یاد دارش چوں ز من گیری سبق
مجھ سے پڑھ اور سمجھ کر انہیں یاد رکھ

وانگہے حفظِ امانت ہم کُن
پھر امانت کی حفاظت۔ اسے سمجھ لے

فضلِ حق داں در نظر داری نگاہ
اسے اللہ کا فضل سمجھ اور اس کا (پورا) دھیان رکھ

زانکہ ہست از دشمنانِ کردگار
اسلئے کہ اسکا شمار اللہ تعالیٰ کے دشمنوں میں ہوتا ہے

باشد آنکس مومن و پرہیزگار
تو وہ شخص مومن اور پرہیزگار ہوگا

ہمدم آں ابلہِ باطل مباش
اس برے بیوقوف کو اپنا ساتھی مت بنا

وانکہ غافل دار بگذارد صلوٰۃ
اور جو شخص لاپرواہی سے نماز چھوڑ دیتا ہو

تا نہ سوزد مر ترا آسیبِ نار
تا کہ تجھے آگ کا بھوت نہ جلائے



## در بیان فرو خوردن خشم
غصہ پر قابو پانے کا بیان



لذّتِ عمرت اگر باید بدہر
زمانہ میں اگر زندگی کا لطف اٹھانا ہو

باش دائم پُر حذر از خشم و قہر
تو ہمیشہ غضب و غصہ سے احتیاط کر

ہست مہماں از عطاہائے کریم
مہمان اللہ تعالیٰ کی عطاؤں میں سے ایک عطا ہے

ہر کہ زو پنہاں شود باشد لئیم
جو مہمان سے چھپ جائے (میزبانی سے بچے) وہ کمینہ ہے

معرفت داری گرہ بر زر مبند
اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کی معرفت حاصل ہے تو بخل سے کام نہ لے

چوں رسد مہماں بر ویش در مبند
مہمان آئے تو اس پر گھر کا دروازہ بند نہ کر

خیز و بر خوان کسے مہماں مشو
دوسرے کے دستر خوان پر مہمان مت بن اور اٹھ جا

چوں رسد مہماں از و پنہاں مشو
تیرے پاس مہمان آئے تو اس سے پوشیدہ نہ ہو (بلکہ استقبال کر)

ہر کہ مہماں را گرامی می کند
جو شخص مہمان کی عزت کرتا ہے

کوششے در نیکنامی می کند
وہ اپنی نیکنامی کی سعی کرتا ہے

ہر کہ مہمانت شود از خاص و عام
خاص و عام میں سے جو بھی تیرا مہمان ہو

پیشِ او می باید آوردن طعام
اس کے سامنے کھانا پیش کرنا چاہئے

زانچہ داری اندک و بیش اے پسر
اے لڑکے تھوڑا یا بہت جو کچھ میسر ہو

بردباید پیشِ درویش اے پسر
درویش کے سامنے رکھدینا چاہئے

ناں بدہ بر جائعاں بہرِ خدائے
بھوکوں کو اللہ کے واسطے کھانا دے

تا دہندت در بہشتِ عدن جائے
تاکہ اللہ تعالیٰ تجھے جنتِ عدن میں جگہ عطا کرے

باتنِ عور آں کہ بخشد جامۂ
جو شخص برہنہ جسم کو کپڑا عطا کرے

حق دہد اورا ز رحمت نامۂ
اللہ تعالیٰ اسے پروانۂ رحمت عطا کرتا ہے

ہر کہ ثوبے باتنِ عورے دہد
جو شخص ننگے جسم کو کپڑا دے

در دو عالم ایزدش نورے دہد
اللہ تعالیٰ اسے دونوں جہان میں نور بخشتا ہے

گر بر آری حاجتِ محتاج را
جو شخص ضرورت مند کی ضرورت پوری کرتا ہے

بر سر از اقبال یابی تاج را
تو اسے عزت کا تاج نصیب ہوتا ہے

ہر کرا باشد بدولت بخت یار
جسے مالداری کیساتھ خوش نصیبی کی دولت حاصل ہو

خیر ورزد در نہان و آشکار
وہ علی الاعلان اور پوشیدہ طور پر بھلائی کرتا ہے

اے پسر ہرگز مخور نانِ بخیل
اے لڑکے بخیل کا کھانا ہرگز مت کھا

کم نشیں در عمر بر خوانِ بخیل
بخیل کے دسترخوان پر بیٹھنے سے احتراز کر

نانِ ممسک جملہ رنجست و عنا
بخیل کا کھانا رنج و زحمت کا باعث ہے

می شود نانِ سخی نور و صفا
(اور) سخی کا کھانا نور و پاکیزگی بڑھاتا ہے

تا نخوانندت بخوان کس مرو
جب تک تجھے بلایا نہ جائے کسی کے دسترخوان پر مت جا

در پئے مردار چوں کرگس مرو
مردار کے پیچھے گدھ کی طرح نہ جا

چشمِ نیکی از خسیس دوں مدار
کمینہ بخیل سے نیکی کی توقع مت رکھ

سقفِ ویراں را تو بر استوں مدار
تو ویران چھت پر ستون مت رکھ

گر کنی خیرے تو آں از خود مبیں
اگر تجھ سے خیر و بھلائی ظاہر ہو تو اپنی طرف سے[1] مت سمجھ

ہر چہ بینی نیک بین و بد مبیں
جو کچھ کرتا ہو اچھا کر اور برائی کی بات مت سوچ

[1] بلکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے سمجھ ۱۲



## در بیانِ علاماتِ احمق
احمق کی علامتوں کا بیان



سہ علامت داں کہ در احمق بود
احمق کی تین علامتیں ہیں

اوّلاً غافل زیادِ حق بود
اول اللہ تعالیٰ کی یاد سے غفلت ہے

گفتنِ بسیار عادت باشدش
زیادہ بولنا اسکی عادت ہوتی ہے

کاہلی اندر عبادت باشدش
اور عبادت میں سست ہوتا ہے

اے پسر چوں احمق و جاہل مباش
اے لڑکے جاہل اور احمق کی طرح مت ہو

یکدم از یادِ خدا غافل مباش
کسی وقت اللہ کی یاد سے غفلت نہ برت

ہر کہ او از یادِ حق غافل بود

جو شخص یادِ خدا سے غفلت برتے

از حماقت در رہِ باطل بود

وہ نادانی کی بنا پر غلط راہ پر گامزن ہو گا

ہیچ از فرمانِ حق گردن متاب

کبھی اللہ تعالیٰ کے حکم سے گردن نہ موڑ (نافرمانی نہ کر)

تا نمانی روزِ محشر در عذاب

تاکہ تو قیامت کے دن عذاب (عذابِ دوزخ) میں مبتلا نہ ہو

باطلے را اے پسر گردن منہ

اے لڑکے باطل کی فرمانبرداری نہ کر

نقدِ مرداں را بہر کودن منہ

فرمانبرداری احمق (باطل) کی مت کر

در قضائے آسمانی دم مزن

آسمانی فیصلہ میں چون وچرا سے کام نہ لے

ہر کسے را بیش بین و کم مزن

ہر ایک کو اپنے سے اچھا خیال کر اور کم رتبہ نہ سمجھ

دستِ خود را سوئے نامحرم میار

اپنا ہاتھ نامحرم کی جانب مت بڑھا

جانبِ مالِ یتیماں ہم میار

یتیموں کے مال کی جانب بھی ہاتھ بڑھانے سے احتراز کر

تا توانی راز با ہمدم مگوئے

بحدِ امکان اپنا راز ساتھی سے نہ بیان کر

گر تو باشی نیز با خود ہم مگوئے

اگر ہو سکے اپنے آپ سے مت کہہ

تا شوی آزاد و مقبول اے عزیز

تاکہ تو آزاد اور بارگاہِ ربانی میں مقبول ہو

بے طمع می باش گر داری تمیز

اگر صاحبِ شعور ہی تو کسی قسم کا (کسی سے) لالچ نہ رکھ



## در بیانِ علاماتِ فاسق

فاسق کی علامتوں کا بیان



ہست فاسق را سہ خصلت در نہاد

فاسق تین خصلتوں کا خوگر ہوتا ہے

باشد اوّل در دلش حُبِّ فساد

اوّل یہ کہ اسکا دل فساد و خرابی کو پسند کرتا ہے

خصلتش آزردنِ خلقِ خدا ست

مخلوقِ خدا کو ستانا اور رنجیدہ کرنا اسکی عادت ہوتی ہے

دور دارد خویش را از راہِ راست

(اور) وہ اپنے کو سیدھے (سچے) راستہ سے دور رکھتا ہے



# دربیانِ علاماتِ شقی

بدبخت کی علامت کا بیان



ہست ظاہر سہ علامت در شقی

بدبخت میں تین علامتیں ظاہر ہیں

بے طہارت باشد و بیگاہ خیز

ناپاک رہتا ہے اور ناوقت بیدار ہوتا ہے

می خورد دائم حرام از احمقی

وہ اپنی نادانی سے ہمیشہ حرام کھاتا ہے

ہم ز اہلِ علم باشد در گریز

(اور) اہل علم سے بھی فرار اختیار کرتا ہے

اے پسر مگریز از اہلِ علوم

اے لڑکے علم والوں سے فرار اختیار مت کر

تا نہ سوزد مر ترا نارِ سموم

تاکہ تجھے گرم ہوا نہ جلائے

تا توانی ہیچ کس را بد مگوی

بحدِ امکان کسی کو برا مت کہہ

پیشِ مردم عیبِ کس ہرگز مجوی

کسی کے سامنے کسی کے عیب تلاش نہ کر

با طہارت باش و پاکی پیشہ کن

پاک رہ اور پاکیزگی کو اپنا لے

وز عذابِ گور نیز اندیشہ کن

اور عذاب قبر سے بھی ڈرتا رہ



# دربیانِ علاماتِ بخیل

بخیل کی علامتوں کا بیان



سہ علامت ظاہر آمد در بخیل

بخیل کی تین علامتیں ظاہر ہیں

اولاً از سائلاں ترساں بود

اول وہ مانگنے والوں سے خوفزدہ رہتا ہے

با تو گویم یاد گیرش اے خلیل

میں تجھ سے کہتا ہوں اے دوست یاد رکھ

وز بلائے جوع ہم لرزاں بود

اور بھوک کی مصیبت سے کانپتا رہتا ہے

چوں رسد در رہ بخویش و آشنا

راستہ میں کوئی اپنا واقف کار ملتا ہے

بگذرد زاں خواو گوید مرحبا

تو کترا جاتا ہے اور اپنے اس فعل پر خوش ہوتا ہے

غیبت سے احتراز کی طرف اشارہ ہے ۱۲

نیست از مالش کسے را فائدہ
اس کے مال سے کسی کو کوئی فائدہ نہیں ہوتا
کم رسد با کس ز خوانش مائدہ
کسی کو اسکے دستر خوان سے کھانا نہیں ملتا



## در بیانِ قساوتِ قلب
قلب کی سختی کا بیان



سخت دل را سہ علامت یافتم
سخت دل کی میں تین علامتیں پاتا ہوں
چوں بدیدم رو از و بر تافتم
جب میں دیکھتا ہوں اس سے رخ موڑ لیتا ہوں

با ضعیفاں باشدش جور و ستم
سخت دل! کمزوروں پر ظلم و ستم ڈھاتا ہے
ہم قناعت نبودش با بیش و کم
اسمیں قناعت بھی سرے سے نہیں ہوتی

موعظت ہر چند گوئی بیشتر
اسے خواہ کتنی بھی نصیحت کی جائے
در دلِ سختش نباشد کارگر
اس کے سخت دل پر اثر نہیں ہوتا

اہل دنیا را بمعنی مردہ داں
دنیا والوں (دنیا داروں) کو حقیقت میں مردہ سمجھ
تا نباشی ہمنشیں با مردگاں
تاکہ تو مردوں کا ہمنشین نہ ہو



## در بیانِ حاجت خواستن
اظہار ضرورت کا بیان



حاجتِ خود را مجوئے از زشت روی
اپنی ضرورت کا بد مزاج سے اظہار نہ کر
آنکہ دارد روئے خوب از وے بجوی
خوش اخلاق کے سامنے اپنی ضرورت ظاہر کر

مومنے را با تو چوں افتادہ کار
کسی مسلمان کو اگر تجھ سے کام پڑ جائے
تا توانی حاجتِ او را برار
بحد امکان اسکی ضرورت پوری کر

حاجتِ خود را جز از سلطاں مخواہ
اپنی حاجت بادشاہ کے علاوہ کے سامنے پیش مت کر
چوں نخواہی یافت از درباں مخواہ
بادشاہ تک رسائی نہ ہو سکے تو دربان سے مت کہہ

از وفاتِ دشمناں شادی مکن
دشمنوں کے مرنے پر خوشی کا اظہار نہ کر

از کسے پیشِ کس آزادی مکن
کسی کو کسی کے سامنے تکلیف نہ پہونچا



## در بیانِ قناعت
قناعت کا بیان



با قناعت ساز دائم اے پسر
اے لڑکے ہمیشہ قناعت اختیار کر

گرچہ ہیچ از فقر نبود تلخ تر
اگرچہ کوئی چیز فقر و مفلسی سے زیادہ کڑوی نہیں

ہر سحر برخیز و استغفار کن
ہر صبح اٹھ کر استغفار کر

فرصتے اکنوں کہ داری کار کن
اب جو فرصت و موقعہ میسر ہے اس سے کام لے

ہمنشینِ خویش را غیبت مکن
اپنے ہمنشین کی غیبت مت کر

غیرِ شیطاں بر کسے لعنت مکن
شیطان کے علاوہ کسی پر لعنت مت کر

چوں شود ہر روز در عالم جدید
زمانہ کا ہر دن اپنی جگہ پر نیا ہے

از گناہاں توبہ می باید گزید
(اسلئے ہر دن) گناہوں سے توبہ کرنی چاہئے

ہر کہ را ترسے نباشد از خدا
جو شخص اللہ تعالیٰ سے نہ ڈرے ...

حق بترساند ز ہر چیزی ورا
اللہ تعالیٰ اسے ہر چیز سے ڈرائے گا

تا توانی حاجتِ مسکیں بر آر
بحد امکان مسکین کی ضرورت پوری کر

تا بر آرد حاجتت را کردگار
تاکہ اللہ تعالیٰ تیری ضرورت پوری کرے

ہست مالت جملہ در کف عاریت
تیرا سارا مال تیرے ہاتھ میں عاریتاً[1] ہے

گر بماند از تو باشد زاریت
اگر تو اکٹھا کر کے موت کی آغوش میں سو گیا تو تیرے دفنے کا مقام ہے

عاریت را باز می باید سپرد
مانگے ہوئے مال کو لوٹا دینا چاہئے

ہیچ کس دیدی کہ زر با خود ببرد
کسی کو نہ دیکھا ہوگا کہ سونا اپنے ساتھ لیگیا ہوگا

[1] کچھ مدت کے لیے مانگا ہوا ہے ۱۲

[2] بلکہ سب کچھ یہیں چھوڑ جاتا ہے ۱۲

حاصل از دنیا چہ باشد اے امیں
اے امانتدار دنیا سے کیا حاصل ہو گا

ہر چہ دادی در رہِ حق آن تست
جو تو نے راہِ حق میں خرچ کر دیا وہی تیرا ہے

ہر کہ با اندک ز حق راضی شود
جو تھوڑے پر اللہ تعالیٰ سے راضی ہو گئے

ہست دنیا بر مثالِ قنطرہ
دنیا کی مثال پُل کی سی ہے

ہر کہ سازد بر سرِ پل خانہ
جس نے پُل کے سرے پر گھر بنا لیا

از خدا نبود روا مستحسن غنا
اللہ تعالیٰ سے مالداری کی طلب درست نہیں

فقر و درویشی شفائے مومن ست
مومن کی شفا فقر و درویشی میں ہے

مال و اولادت بمعنی دشمن اند
تیرا مال اور تیری اولاد درحقیقت دشمن ہیں

اِنَّمَا اَمْوَالُکُمْ را یاد گیر
انما اموالکم[1] کو یاد رکھ

مرد رہ را بود دنیا سود نیست
سالک کیلئے دنیا (کے مال و دولت) کا ہونا بے سود ہے

نُہ گزے کرپاس وسہ گز از زمیں
نو گز سوتی کپڑا اور تین گز زمین

انچہ ماند از بلائے جانِ تست
اور جو رہ گیا وہ تیرے لئے وبالِ جان ہے

حاجتِ او را خدا قاضی شود
اسکی ضرورت اللہ تعالیٰ پوری کرتا ہے

بگذر از وے گر تو داری رو برہ
تو اسی سے گذر جائیگا اگر گذرنے کا ارادہ کرے

نیست عاقل او بود دیوانہ
وہ عقلمند نہیں پاگل ہے

ہست مومن را غنا رنج و عنا
مومن کیلئے مالداری باعث رنج و زحمت ہے

زانکہ اندر وے صفائے مومن ست
اسلئے کہ اسی میں مومن کی پاکیزگی ہے

گرچہ نزدیکِ تو چشمِ روشن اند
اگرچہ تیرے نزدیک روشن آنکھ کی طرح ہیں

مال و ملکِ ایں جہاں بر باد گیر
اس دنیا کے ملک و مال کو ضائع شدہ سمجھ

ہر گزش اندیشۂ نابود نیست
اسے نہ ہونے کا کوئی غم نہیں ہوتا

ہر کہ از صدقش دلِ صافی بود
جس کا دل سچائی کے باعث صاف ہو
خرقۂ با لقمۂ کافی بود
(سکیلئے) معمولی لباس اور تھوڑا سا کھانا کافی ہے

ہر کہ در بندِ زیادت می شود
جو شخص زیادہ کی فکر میں رہتا ہے
دور از اہلِ سعادت می شود
وہ نیک بختوں سے دور ہوتا ہے

بندگانِ حق چوں جاں را باختند
اللہ والے جان کی بازی لگا دیتے ہیں[1]
اسپِ ہمت تا ثریا تاختند
ہمت کے گھوڑے کو ثریا (ستارہ) تک لیجاتے ہیں[2]

تا نبازی در رہِ حق ہر چہ ہست
جب تک اللہ کے راستہ میں جو کچھ ہے نہ لگا دے
انچہ می باید کجا آید بدست
جو کچھ حاصل کرنا چاہتا ہو وہ کہاں حاصل ہو سکتا ہے

## دربیانِ نتائجِ سخا
### سخاوت کے نتائج کا بیان

در سخا کوش اے برادر در سخا
اے بھائی سخاوت میں کوشش کر[3]
تا بیابی از پسِ شدت رخا
تاکہ شدت و سختی کے بعد ترقی[4] نصیب ہو

باش پیوستہ جوانمرد لے اخی
اے بھائی سخاوت سے وابستہ رہ
زانکہ نبود دوزخی مردِ سخی
اس لئے کہ سخی شخص دوزخی نہیں ہوتا

در رخِ مردِ سخی نور و صفاست
سخی کا چہرہ منور و روشن و پاکیزہ ہوتا ہے
زانکہ در جنت قرینِ مصطفاست
اس لئے کہ وہ جنت میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا رفیق ہوگا

حق تعالے بر درِ جنت نوشت
اللہ تعالیٰ نے جنت کے دروازہ پر لکھ دیا
اینکہ جائے اسخیا باشد بہشت
یہ کہ سخاوت کرنیوالوں کی جگہ جنت ہے

اسخیا را با جہنم کار نیست
سخیوں کو دوزخ سے کوئی واسطہ نہیں
جائے ممسک جز درونِ نار نیست
بخیل کی جگہ دوزخ کے علاوہ نہیں ہے

[1] سخت ریاضت کرتے ہیں ۱۲
[2] بلند ہمت ہوتے ہیں اور پیچھے ہٹنے کا نام نہیں لیتے ۱۲
[3] سخاوت کا مظاہرہ کر ۱۲
[4] قیامت کے روز آرام ۱۲

چوں نگردد خلق باخوئے تو راست
اگر لوگ تیری عادت و اخلاق کو سانچے میں نہ ڈھلیں

گر بخوئے مردماں سازی رواست
تو تو ہی ان کے اخلاق کے سانچے میں ڈھل جا

اے برادر تکیہ بر دولت مکن
اے بھائی دولت پر بھروسہ نہ کر

یاد دار از ناصحِ خود ایں سخن
اپنے نصیحت کرنے والے کی یہ بات یاد رکھ

سود نکند گر گریزی از قضا
فیصلہ ربانی سے فرار بے سود ہے

ہر چہ می آید بداں مسیدہ رضا
منجانب اللہ جو کچھ ملے اس پر اظہار رضامندی کر

زاں چہ حاصل نیست دل خرسند دار
حاصل نہ ہونیوالی چیز پر بلولہ ہو دل خود راضی رکھ

گوشِ دل را جانب ایں پند دار
اس نصیحت کیطرف کان لگائے (توجہ کر)

ہر کہ او با دوستاں یک دل بود
جو شخص دوستوں کیساتھ متفق ہو [1]

جملہ مقصودِ دلش حاصل بود
اسکی ساری مرادیں پوری ہوتی ھیں



# در بیان جہان فانی
فنا ہونے والی دنیا کا بیان



در جہاں دانی کہ باشد معتبر
اس فنا ہونے والی دنیا میں وہ کون باعزت ہے

آں کہ اورا باک نبود از خطر
کہ جسے اسکے ساتھ چھوڑنے کا اندیشہ نہ ہو [2]

کم کند باکس وفا ایں روزگار
اس زمانہ (دنیا) نے کس کے ساتھ وفا کی ہے

جور دارد نیستش با مہر کار
دنیا نے ستم کئے ہیں (اور) مہربانی سے کوئی مطلب نہیں رکھا

آنکہ با تو روزِ غم بود دست یار
جو تیرا رنج و غم کے وقت مددگار و ساتھی ہو

روزِ شادی ہم بپرسش زینہار
خوشی کے موقعہ پر بھی اسے یاد رکھ

روز نعمت گر تو پردازی بہ کس
نعمت و خوشی میسر ہونیکے وقت جسکا تو خیال رکھیگا

روزِ محنت باشدت فریاد رس
وہ تیری پریشانی کے دن کام آئے گا

[1] اور انکی خوشی میں خوشش ۱۲
[2] دنیوی دولت و عزت کے ۱۲

چوں بیابی دولتے از مستعان
کسی کی دولت (عیش) سے مدد حاصل کرنا (نفع اٹھانا)

اندر آں دولت بپرس از دوستاں
تو اپنے عیش و آرام و دولت کے وقت دوستوں کو یاد رکھ

مر ترا ہر کس کہ یارِ غم بود
تیرے رنج و غم کے وقت کا ساتھی .....

چوں رسد شادی ہماں ہمدم بود
تیری خوشی کے موقعہ پر (بھی) تیرا رفیق ہو گا۔



## در بیانِ معرفت اللہ
معرفت الٰہی کا بیان



معرفت حاصل کن اے جانِ پدر
اے جانِ پدر معرفت حاصل کر

تا بیابی از خدائے خود خبر
تا کہ ذات باری اور اس کی صفات سے پوری طرح واقف ہو جائے

ہر کہ عارف شد خدائے خویش را
جسے اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کی کامل پہچان ہو جاتی ہے

در فنا بیند بقائے خویش را
وہ ذات حق میں گم ہو جانے کو اپنی بقا تصور کرتا ہے

ہر کہ او عارف نباشد زندہ نیست
جو اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات سے پورا آگاہ نہ ہو وہ (دراصل)

قربِ حق را لائق وار زندہ نیست
اور وہ ذات باری کے تقرب کے لائق نہیں ہے

ہر کہ او را معرفت حاصل نشد
جسے معرفت حق حاصل نہیں ہوئی

ہیچ با مقصودِ خود واصل نشد
وہ بالکل اپنے مقصد تک نہیں پہونچا

نفسِ خود را چوں تو بشناسی دلا
اے دل جو شخص اپنی حقیقت سے آگاہ ہو گیا

حق تعالیٰ را بدانی با عطا
اسے فضل رب سے معرفت حق (بھی) حاصل ہو جائیگی

عارف آں باشد کہ باشد حق شناس
عارف اسے کہتے ہیں جو حق شناس ہو

ہر کہ عارف نیست گردد ناسپاس
غیر عارف ناشکرا ہوتا ہے

ہست عارف را بدل مہر و وفا
عارف کا دل اللہ تعالیٰ کی محبت سے لبریز ہوتا ہے

کارِ عارف جملہ باشد با صفا
عارف کے سارے کام پاکیزہ ہوتے ہیں

باشکیبائی تقرب کردن ست

صبر سے کام لیکر بارگاہِ ربانی میں تقرب حاصل کرنا

حرمتِ مردم بجا آوردن ست

لوگوں کی عزت بجا لانا



## دربیانِ خصلتِ ذمیمہ

بری خصلت کا بیان



چار چیزِ دیگر اے نیکو سرشت

اے اچھی فطرت والے چار چیزیں اور ہیں

ہست از جملہ خلائق نیک زشت

جو کل مخلوقات میں سے بد ترین ہیں

زاں چہار اوّل[1] حسد کینہ بود

ان چار میں پہلی کینہ پروری ہے

زاں گذشتہ عجب[2] و خود بینی بود

پھر غرور و خود بینی (خود ستائی) ہے

خشم[3] را دیگر فرو نا خوردنست

تیسری لوگوں پر غصہ کا اظہار ہے

خصلتِ چارم[4] بخیلی کردنست

چوتھی خصلت کنجوسی ہے

اے پسر گم گرد گردِ ایں خصال

اے لڑکے ان خصلتوں کے اردگرد نہ گھوم[1]

از برائے آنکہ زشت اند ایں فعال

کیونکہ یہ کام برے ہیں

غل و غش بگذار چوں زر پاک شو

میل کچیل[2] چھوڑ کر سونے کی طرح پاک ہو جا

پیش ازاں کہ خاک گردی خاک شو

(مرنے اور) مٹی میں ملنے سے پہلے مٹی بنجا (عاجزی اختیار کر)

حرص بگذار و قناعت پیشہ کن

حرص کو چھوڑ کر قناعت اختیار کر

آخر از مردن یکے اندیشہ کن

اور مرنے کے بارے میں سوچ

با محباں باش دائم ہمنشیں

ہمیشہ دوستوں کی ہمنشینی اختیار کر

تا توانی روئے اعدا را مبیں

جب تک ہو سکے دشمنوں کے چہرے مت دیکھ

[1] انہیں مت اپنا ۱۲ [2] کھوٹ اور کدورت ۱۲ [3] طریقہ تواضع اختیار کر ۱۲ [4] غور و فکر کر ۱۲



## دربیانِ سعادت و نصیحت

خوش نصیبی اور نصیحت کا بیان



بر سعادت چار چیز آمد دلیل
چار چیزیں خوش نصیبی کی علامت ہیں
از سعادت ہر کرا باشد نشاں
جس شخص میں سعادت کی علامت ہو
ہر کرا باشد سعادت رہنمائے
جس شخص کی رہنما سعادت (نیک بختی) ہو
ہر کرا بخت و سعادت گشت یار
جسکے رفیق نصیب سعادت ہوں
گر تو خود نار ہوا را کشتۂ
اگر تو نے خواہش کی آگ کو کچل دیا
گر بود با دوستاں تدبیر تو
اگر تیری مصلحت کے محور دوست ہوں
از سر خود ہر کہ کارے می کند
خودسری سے کام لینے والے شخص سے
دشمن خود را نباید زد تبر
اپنے دشمن کو تبر سے نہ مارنا چاہئے
تا توانی جور نا اہلاں بکش
جب تک ہو سکے نا اہلوں کے ظلم سہہ لے
چوں ترا آمد مقامے سازگار
جب تجھے کوئی مقام سازگار موافق آجائے
در نصیحت آں کہ نپذیرد سخن
نصیحت اسے مت کر جو قبول نہ کرے

شرح ایں ہر چار بشنو اے خلیل
اے دوست ان چاروں کی شرح و تفسیر سن
باشدش تدبیر ہا با دوستاں
اسکی مصلحتوں کا محور دوست ہوتے ہیں
صبر دارد از جفائے ناسزائے
نالائقوں کے ظلم پر صبر کرتا ہے
در جہاں باشد بدشمن سازگار
وہ دنیا میں دشمن کے ساتھ نبھالے گا
داں کہ از اہل سعادت گشتۂ
سمجھ لے کہ سعادت مندوں میں شامل ہو گیا
یار باشد دولت شبگیر تو
تو شب بیداری کی دولت تیری رفیق ہوگی
بخت و دولت زو فرارے میکند
نصیب اور دولت دونوں فرار اختیار کرتے ہیں
گر توانی کشت او را با شکر
اگر ہو سکے تو شیرینی سے مار دے
گر ہمی خواہی کہ یابی عیش خوش
اگر تو عیش و نشاط کا طلب گار ہے
بر نہ بندی رخت زانجا زینہار
تو وہاں سے ہر گز مت جا
با چنیں کس پند خود ضائع مکن
اسطرح اپنی نصیحت ضائع نہ کر

۱ کہ ان سے مقصود لیکر عمل پیرا ہوتا ہے ۱۲ ۲ یا اسے بھی اپنا موافق بنا لیگا ۱۲ ۳ بجھا دیا ۴ یعنی احسان کر کے مار دے ۱۲

خوئے بد را نیک کردن مشکل ست

بری عادت کو اچھی عادت سے بدلنا مشکل ہے

جہد کردن بہر او بے حاصل ست

اور اس کیلئے سعی لاحاصل ہے

بندہ را گر نیست در کارِ رضا

بندہ اگر رضائے خداوندی کے کام میں مشغول نہیں

کے تواند باز گرداند قضا

تو قضا و فیصلۂ ربانی کب ٹل سکتا ہے

ہر کہ او استیزہ با سلطاں کند

بادشاہ کے ساتھ لڑنے والا

کارِ خود را سر بسر ویراں کند

قطعاً اپنا نقصان کرتا ہے

ہر کہ او باغی شود از بادشاہ

بادشاہ سے بغاوت کرنے والے شخص کا

روز او چوں تیرہ شب گردد تباہ

دن (بھی) تاریک شب کی طرح تباہ ہو جاتا ہے



## در بیانِ علامتِ مُدبراں

بدنصیبی کی علامت کا بیان



چار چیز آمد نشانِ مُدبری

چار چیزیں بدنصیبی کی علامت ہیں

یاد گیرش گر تو روشن خاطری

اگر تیرا دل روشن ہے تو انہیں یاد رکھ

مُدبری را باشد با بلہ مشورت

بد بخت بے وقوف سے مشورہ کرتا ہے

پیش بجاہل دادنِ سیم و زرت

اور جاہل و بے وقوف کو اپنا سونا چاندی دیتا ہے

ہر کہ پندِ دوستاں نکند قبول

دوستوں کی نصیحت قبول نہ کرنے والا

در حقیقت مدبر است آں بوالفضول

حقیقت میں وہ بے ہودہ و بدنصیب ہے

ہر کہ از دنیا نگیرد عبرتے

جو شخص دنیا سے عبرت حاصل نہ کرے

ہست ازاں مُدبر جہاں را نفرتے

اس بدنصیب سے دنیا متنفر ہو جاتی ہے

مشورت ہر کس کہ با ابلہ کند

بیوقوف سے مشورہ کرنیوالا شخص

دیوِ ملعونش سبک گمرہ کند

اس کا شیطان اسے جلد گمراہ کرتا ہے

آنکہ مال و زر دہد با جاہلاں
آنچناں کس کے بود از مُقبلاں

ناداںوں کو مال و دولت عطا کرنے والا
نیک بختوں میں کب شمار ہو سکتا ہے

زر چو جاہل را ہمی آید بکف
میکند اسراف می سازد تلف

مال و دولت جب بیوقوف کے ہاتھ میں آتا ہے
تو فضول خرچی کرتا اور برباد کرتا ہے

نشنود از دوست مُدبر پند را
از جہالت بگسلد پیوند را

بدبخت دوست کی نصیحت نہیں سنتا
نادانی کے باعث تعلق ختم کر دیتا ہے

عبرتے گیر از زمانہ اے جواں
تا نباشی از شمارِ مُدبراں

اے جوان زمانہ سے عبرت حاصل کر
تاکہ تیرا شمار بدبختوں میں نہ ہو

ہر کرا از عقل آگاہی بود
نزدِ او ادبار گمراہی بود

جو شخص رموزِ عقل سے آگاہ ہو
اسکے نزدیک پیٹھ پھیرنا گمراہی ہے



## در بیانِ آنکہ چہار چیز را حقیر نباید شمرد

چار چیزوں کو حقیر نہ سمجھنے کا بیان



چار چیز آمد بزرگ و معتبر
می نماید خُرد لیکن در نظر

چار چیز بڑی اور قابلِ اعتبار ہیں
لیکن وہ دیکھنے میں چھوٹی معلوم ہوتی ہیں

زاں یکے خصم ست و دیگر آتش ست
باز بیماری[۳] کزو دل ناخوش ست

انہیں سے ایک دشمن اور دوسری آگ ہے
پھر (تیسری) بیماری جس سے دل رنج محسوس کرتا ہے

چار می دانش کہ آراید ترا
ایں ہمہ تا خُرد ننماید ترا

چوتھی چیز عقل ہے جو تجھے سنوارتی ہے
ان سب کو تجھے چھوٹا نہ سمجھنا چاہئے

ہر کہ در چشمش عدو باشد حقیر
از بلائے او کند روزی نفیر

جس شخص کی نگاہ میں دشمن حقیر[۱] ہو
اسے ایک دن اسکی وجہ سے بھاگنا پڑے[۲] گا

۱ اہمیت نہ د
۲ نقصان اٹھا
پڑے گا

ذرہ آتش چو شد افروختہ

آگ کا ذرہ (چنگاری) بھڑک کر

بینی از وے عالمے را سوختہ

عالم کو جلا دیتا ہے

علم اگر اندک بود خوارش مدار

علم خواہ تھوڑا ہو اسے ذلیل و حقیر مت سمجھ

زانکہ دارد علم قدرِ بے شمار

اس لیئے کہ علم بے انتہا لائق قدر ہے

رنجِ اندک را بکن غمخوارگی

تھوڑی بیماری کا علاج کر لے

ورنہ بینی عجز در بیچارگی

ورنہ یہ بیماری لاعلاج ہو جائیگی

دردِ سر را اگر نجوید کس علاج

اگر کوئی دردِ سر کا علاج نہ کرے

خوفِ آں باشد کہ برگردد مزاج

تو دیوانہ ہو جانے کا اندیشہ ہے

باش از قولِ مخالف پُر حذر

مخالفانہ[1] بات سے احتیاط کر

پیش ازاں کز پا در آئی اے پسر

اے لڑکے اس سے پہلے کہ تو اوندھا ہو[2]

آتشِ اندک تواں کشتن بآب

تھوڑی آگ پانی سے بجھائی جاسکتی ہے

وائے آں ساعت کہ گیرد التہاب

ہائے وہ گھڑی کہ آگ لپٹیں مارنے لگے[3]



## در بیانِ مذمتِ خشم و غضب

غصہ کی برائی کا بیان



اے پسر ہر کس کہ دارد چار چیز

اے لڑکے جسمیں چار باتیں موجود ہوں

چار دیگر ہم شود موجود نیز

اسمیں چار چیزیں اور بھی ہوں گی[4]

عاقبت رسوائی آید از لجاج

چٹنا اور پیچھے پڑ جانا آخرکار باعث رسوائی ہو

خشم را نکند پشیمانی علاج

غصہ کا علاج پشیمانی نہیں

بے گماں اوکبر خیزد دشمنی

بلا شبہہ غرور دشمنی کو ابھارتا ہے

حاصل آید خواری از کاہل تنی

ذلت، کاہلی، و سستی و تن آسانی کے باعث نصیب ہوتی ہے

[1] اور فتنہ انگیز

[2] شکست کا منہ دیکھنا پڑے ۱۲

[3] پھر قابو پانا دشوار ہوتا ہے ۱۲

[4] یعنی پہلی چار سے ان کا چولی دامن کا ساتھ ہے ۱۲

چوں لجوجی در میاں پیدا شود — بندہ از شومی او رسوا شود

پیچھے پڑ جانے کی خصلت کے باعث — آدمی اسکی نحوست سے رسوا ہو جاتا ہے

خشم خود را چونکہ راند جاہلے — جز پشیمانیش نبود حاصلے

جب جاہل کو غصہ آتا ہے — تو سوائے شرمندگی کچھ حاصل نہیں ہوتا

ہر کہ گشت از کبر بالا گردنش — دوستاں گردند آخر دشمنش

جو شخص غرور کے باعث اپنا سر اونچا کرے — آخر کار اس کے دوست بھی دشمن بنجاتے ہیں

کاہلی را ہر کہ سازد پیشۂ — آید از خواری بپایش تیشۂ

جو شخص کاہلی کو اپنا وطیرہ بنالے — اسکے پاؤں کو ذلت کا تیشہ نصیب ہوگا[1]

خشم خود را گر فرو نخورد کسے — عاقبت بیند پشیمانی بسے

اپنے غصہ پر قابو نہ پانے والا — انجام کار شرمندہ ہوتا ہے

ہر کہ او افتادہ و تن پرورست — نیست آدم کمتر از گاؤ خرست

پڑے رہنے اور تن پروری کا عادی — آدمی نہیں بلکہ گائے و بیل اور گدھے سے کمتر ہے

## در بیان بے ثباتی چہار چیز و پرہیز ازاں

چار چیزوں کے ناپائیدار رہنے اور ان سے پرہیز کا بیان

چار چیز اے خواجہ کم دارد بقا — گوش دار اے مومن نیکو لقا

اے خواجہ (صاحب) چار چیزیں ناپائیدار اور جلد فنا ہونے والی ہیں — اے بظاہر اچھے مومن انہیں یاد رکھ

جور سلطاں را بقا کمتر بود — پس عتاب اصدقا کمتر بود

بادشاہ کے ظلم کو بقا کم ہے[2] — دوستوں کی ناراضی جلد ختم ہو جاتی ہے

دیگر آں مہرے کہ بینی از زناں — بے بقا چوں صحبت ناجنس داں

دوسرے عورتوں سے ظاہر ہونے والی محبت — بے میل شخص کی ہمنشینی کی طرح ناپائیدار ہوتی ہے

[1] رسوا ہوگا ۱۲
[2] کیونکہ ظلم کے باعث تختہ الٹ جاتا ہے ۱۲

بار عیت چوں کند سلطان ستم
بادشاہ جب رعایا پر ظلم پر کمر باندھتا ہے

مرورا باشد بقا در ملک کم
تو اسکی بادشاہت (سلطنت) جلد ختم ہو جاتی ہے

گر ترا از دوستاں آید عتاب
اگر تجھے دوستوں پر غصہ آئے گا

کم بقا باشد چو خط بر روئے آب
تو وہ پانی کی لکیر سے بھی جلد ختم ہو جائیگا

گرچہ باشد زن زمانے مہرباں
اگر چہ عورت (بیوی) ایک مدت تک مہربان رہے

چوں کم آید بہرہ بکشاید زباں
جب گھر کے خرچ کا معاملہ پیش آئیگا زبان کھولیگی[1]

چوں بنا جنساں نشیند آدمی
بے میل لوگوں کے پاس بیٹھنے والے آدمی کی

کمترک بیند از یشاں ہمدمی
رفاقت کم سے کم اختیار کرنی چاہئے

زاغ چوں فارغ ز بوئے گل بود
کوا کیونکہ پھول کی خوشبو سے بے نیاز ہوتا ہے

نفرتش از صحبت بلبل بود
وتو اسے بلبل کی ہمنشینی سے نفرت ہوتی ہے

صحبت ناجنس جاں کاہی بود
بے میل کی ہمنشینی روح کا گھلانا ہے

جملہ راز یں حال آگاہی بود
سب کو اس حالت وکیفیت سے آگاہ ہونا چاہیے

چوں ترا ناجنس آید در نظر
جب تجھے کوئی بے میل شخص نظر آئے

اے پسر چوں باد از وے در گذر
اے لڑکے اس سے ہوا کی مانند گذر جا[2]

[1] اور لڑنے لگ گی ۱۲
[2] احتراز کر ۱۲

## در بیان آنکہ چہار چیز از چہار چیز کمال می باید

چار چیزوں میں چار چیزوں سے کمال پیدا ہونے کا بیان

چار چیز از چار دیگر شد تمام
چار چیزیں چار چیزوں سے مکمل ہوتی ہیں

چوں شنیدی یاد میدار اے غلام
اے لڑکے انہیں سنکر یاد رکھ

دانش مرد از خرد گیرد کمال
آدمی کی فہم عقل سے مکمل ہوتی ہے

از عمل دین بہی یابد جمال
عمل سے تیرا دین خوب صورت بنجاتا ہے

دینت از پرہیز کامل می شود
تیرا دین پارسائی سے کامل ہوتا ہے

نعمت از شکر شامل می شود
شکر گذاری سے نعمت بڑھتی ہے

ہست دانش را کمالات از خرد
فہم و دانش عقل سے درجۂ کمالات حاصل کرتی ہے

بے عمل را اہلِ دین کس نشمرد
بے عمل کو کوئی دیندار شمار نہیں کرتا

شکرِ نعمت را کمالے میدہد
نعمت کی شکر گذاری کمال بخشتی ہے

غافلاں را گوشمالے میدہد
غافلوں کو سزا دیتی ہے

شکر ناکردن زوالِ نعمت است
ناشکری کرنے سے نعمت زائل ہو جاتی ہے[1]

بہرۂ شاکر کمالِ نعمت است
نعمت مکمل طور پر ملنا شکر گذار کا حصہ ہے

علم را بے عقل نتواں کاربست
عقل کے بغیر علم بے سود ہے

پیش بے عقلاں نمی باید نشست
بیوقوفوں کے سامنے نہ بیٹھنا چاہئے[2]

بے خرد دانش وبال ست اے پسر
اے لڑکے بے عقل کیلئے فہم و دانش وبال ہے

علم مرغ و عقل بال است اے پسر
اے لڑکے علم پرند اور عقل اسکے پر ہیں[3]

ہر کہ علمے دارد و نبود بر آں
جو شخص عالم ہو مگر علم پر عمل پیرا نہ ہو

از طریقِ عقل باشد بر کراں
تقاضائے عقل اس سے کنارہ کش ہوتا ہے

[1] چھن جاتی ہیں ۱۲ [2] یعنی زانوئے تلمذ طے نہ کرنا چاہیے ۱۲ [3] کہ دونوں کا ہونا ضروری ہے ۱۲



## در بیانِ آنکہ باز گردانیدن آں محالست

اس کا بیان جس کا واپس لوٹنا محال ہے



چار چیز ست آنکہ بعد از رفتنش
چار چیزیں ایسی ہیں کہ جنکے چلے جانیکے بعد

از محالات ست باز آوردنش
ان کا لوٹانا ناممکن ہے

چوں حدیثے رفت ناگہ بر زباں
جو بات اچانک زبان پر آ گئی

یا کہ تیرے جست بیروں از کماں
یا تیر کمان سے نکل گیا

باز چوں آرد حدیثِ گفتہ را
کہی ہوئی بات لوٹ نہیں سکتی

کس نہ گرداند قضائے رفتہ را
فیصلۂ ربانی کو لوٹانا کسی کے بس میں نہیں

باز کے گردد چو تیر انداختی
جو تیر چلادیا وہ کب لوٹ سکتا ہے

ہمچنیں عمرت کہ ضائع ساختی
اسی طرح وہ عمر کیسے لوٹ سکتی ہے جو ضائع کردی (گزر گئی)

ہر کہ بے اندیشہ گفتارش بود
بے سوچے سمجھے گفتگو کرنے والا

پس ندامتہائے بسیارش بود
آخر بہت شرمندہ ہوتا ہے

تا نہ گفتی می توانی گفتنش
جو بات کہی نہ ہو وہ کہہ سکتے ہیں

چوں بہ گفتی کے توان نہفتنش
جو بات کہدی گئی وہ کیسے چھپ سکتی ہے



## در بیانِ غنیمت دانستنِ عمر

عمر کو غنیمت سمجھنے کا بیان



عمر را می داں غنیمت ہر نفس
ہر وقت اور ہر سانس عمر (زندگی) کو غنیمت سمجھ

چوں رود دیگر نیاید باز پس
جب گزر گئی پھر لوٹ کر نہیں آتی

ہیچ کس از خود قضا را رد نہ کرد
کوئی بھی فیصلۂ خداوندی کو لوٹا نہیں سکتا

ہر کہ راضی از قضا شد بد نہ کرد
فیصلۂ رب پر راضی ہونے والے نے برا نہیں کیا

ہر کہ می خواہد کہ باشد در اماں
جو شخص امان میں[1] رہنا چاہے

مُہر می باید نہادن بر زباں
اسے اپنی زبان پر مہر لگا لینی چاہیے

می سزد گر عمر را داری عزیز
یہی موزوں ہے بشرطیکہ بہ لحاظ عمر پیارے ہوں

چوں رود[2] پیشش نخواہی دید نیز
جب عمر ختم ہو جائیگی پھر کچھ (آگے پیچھے) نہ دیکھے گا[3]

۱؎ دینی و دنیوی پریشانیوں سے ۲؎ چلا جائیگا ۳؎ اور عمل و غور و فکر کا موقعہ ہاتھ سے نکل جائے گا



## در بیانِ خاموشی و سخاوت

خاموشی اور سخاوت کا بیان



حاصل آید چار چیز از چار چیز
چار چیزیں چار چیزوں کے ذریعہ حاصل ہوا کرتی ہیں

خامشی را ہر کہ سازد پیشۂ
جسنے خاموشی کو اپنی عادت بنا لیا

گر سلامت بایدت خاموش باش
اگر سلامتی مطلوب ہے خاموش رہا کر

از سخاوت مرد یابد سروری
سخاوت سے ہی آدمی کو سرداری نصیب ہوتی ہے

ہر کہ او شد ساکت و خاموش کرد
جسنے سکوت و خاموشی کو[۳] اپنایا

گر ہمی خواہی کہ باشی در اماں
اگر تو بھی امان و اطمنان کا طلبگار ہے

ہر کرا عادت شود جود و کرم
جو سخاوت و کرم کا عادی ہوجاتا ہے

ہر کہ کار نیک یا بد می کند
جو شخص بھلا یا برا کام کرتا ہے

اے برادر بندۂ معبود باش
اے بھائی[۴] اللہ تعالیٰ کا بندہ ہوجا

باش از بخل بخیلاں پُر حذر
کنجوسوں کی کنجوسی سے پرہیز کر

یاد گیر ایں نکتہ از من اے عزیز
اے عزیز! مجھ سے اس نکتہ کو یاد رکھ

گردد ایمن نبودش اندیشۂ
وہ ہر شکر سے محفوظ ہو گیا

گشت ایمن ہر کہ نیکی کرد فاش
وہ شخص محفوظ رہا جسنے علی الاعلان نیکی کی[۱]

شکر نعمت را دہد افزوں تری
نعمت کا شکر اسمیں اضافہ کرتا ہے

از سلامت کسوتے بر دوش کرد
سلامتی کا لباس اسنے کاندھے پر رکھا[۲]

رو نکوئی کن تو با خلق جہاں
تو زندگی مخلوقِ عالم کیساتھ بھلائی کرتے ہوئے گذار

در میانِ خلق گردد محترم
مخلوق کے درمیان قابلِ احترام ہوتا ہے

آں ہمہ می داں کہ با خود می کند
وہ سب اپنے ہی واسطے کرتا ہے

تا توانی با سخاؤ جود باش
جب تک ممکن ہو سخاوت سے کام لے

تا نہ سوزد مر ترا نارِ سقر
تاکہ تجھے دوزخ کی آگ نہ جلائے

[۱] اور بدی سے تائب ہوا ۱۲
[۲] اور شکر نعمت ۱۲
[۳] محفوظ و سلامت رہا ۱۲
[۴] صحیح معنی میں ۱۲



## در بیان چیزے کہ خواری آرد

ان چیزوں کا بیان جن سے ذلت نصیب ہوتی ہے



چار چیزت بر دہد از چار چیز
چار چیزیں چار چیزوں سے پھل دیتی ہیں

بشنو این نکتہ جز اہل تمیز
اس نکتہ کو اہل شعور کے علاوہ کوئی نہیں سنتا[1]

ہر کہ زو صادر شود این چار کار
جس سے یہ چار کام ظہور پذیر ہوں

بیند او چار دگر بے اختیار
وہ مزید چار کاموں پر مجبور ہے[2]

چوں سؤال آورد گردد خوار مرد
سوال کریگا تو (یقیناً) آدمی ذلیل ہوگا

ماند تنہا[3] ہر کہ استخفاف کرد
وہ اکیلا ہی رہے گا جو دوسروں کی توہین کریگا

ہر کہ در پایان کارے ننگرد
جس شخص کی انجام پر نظر نہیں ہوگی

عاقبت روزے پشیمانی خورد
انجام کار ایک دن شرمندہ ہوگا

ہر کہ نکند احتیاط کارہا
جو اپنے کاموں میں محتاط نہ ہوگا

بر دلش آخر نشیند بارہا
آخر کار اسکے دل پر (بہت سے کاموں) بوجھ ہوگا

ہر کہ گشت از خوئے بد ناسازگار
جو شخص بری عادت کی بنا پر لوگوں سے میل نہ کھاتا ہے

دوستاں بیشک کنند از وے فرار
بلاشبہ اس سے دوست راہ فرار اختیار کرینگے

[1] توجہ نہیں کرتا ۱۲
[2] یعنی نتیجتاً ان دوسرے چار سے عزور واسطہ پڑے گا ۱۲

* * *
* *
*



## در بیان آنچہ آدمی را شکست آرد

ان چیزوں کا بیان جو آدمی کو شکست کا منہ دکھاتی ہیں



آدمی را چار چیز آرد شکست
چار چیزوں کی بنا پر آدمی شکست پاتا ہے

با تو گویم گوش دار اے حق پرست
اے حق پرست میں تجھ سے کہتا ہوں انہیں یاد رکھ

دشمن بسیار و وام بے شمار
دشمنوں کی کثرت اور بے حد قرض[3]

جرم بے حد و عیال پُر قطار
بے انتہا خطائیں اور کثیر العیالی

وائے مسکینے کہ غرقِ وام شد
ہائے وہ غریب و مسکین جو قرض میں ڈوب جائے
ہر کرا بسیار باشد دشمنش
جس شخص کے دشمن بکثرت ہوں
ہر کرا اطفال بسیارش بود
کثیر العیال شخص

ہر دمش از غصہ خوں آشام شد
وہ ہر وقت غصہ سے خون (کے گھونٹ) پیتا ہے
خیرہ گردد ہر دو چشم روشنش
اسکی آنکھیں بے نور ہو جاتی ہیں
در زمانہ زاری کارش بود
زمانہ میں اسکا کام گریہ وزاری ہوتا ہے



## در بیانِ صفتِ زناں وصبیان
عورتوں اور بچوں کی صفت کا بیان



چار چیز است از خطاہا اے پسر
اے لڑکے چار چیزوں کا شمار خطا میں ہے
اوّل از زن داشتن چشمِ وفا
اوّل عورت سے وفا کی امید رکھنا
ایمنی ز ابلہ خطائے دیگر ست
بیوقوف پر اطمینان دوسری خطا ہے
چارمی از مکرِ دشمن ایمنی
چوتھے دشمن کی مکاری سے مطمئن ہو جانا

گوش دارش با تو گویم سر بسر
تجھ سے میں مکمل طور پر کہتا ہوں سے یاد رکھ
سادہ دل را بس خطا باشد خطا
یہ بے وقوف کی نری غلطی ہے
صحبتِ صبیان از ینہا بد تر ست
بچوں کے (مسلسل) ساتھ رہنا اس سے بھی زیادہ بُرا ہے
کے کند دشمن بغیر از دشمنی
دشمن دشمنی کئے بغیر کب رہ سکتا ہے



## در بیانِ عطائے حق
ادائیگی حق کا بیان



چار چیز ست از عطاہائے کریم
چار چیزوں کا شمار اللہ تعالیٰ کی عطا میں ہے

با تو گویم یاد گیرش اے سلیم
اے سلیم فطرت میں تجھ سے کہتا ہوں سے یاد رکھ

لہ مقروض
جائے ۱۲
پریشان
ہے ۱۲
لاپروائی

فرضِ حق اوّل بجا آوردن ست
والدین از خویش راضی کردن ست

اوّل اللہ تعالیٰ کے حق کا بجا لانا ہے
(دوسرے) ماں باپ کو اپنے سے راضی کرنا ہے

حکمِ دیگر چیست باشیطاں جہاد
چارمی نیکی بہ خلقِ نامراد

مزید حکم شیطان[1] کے ساتھ جہاد و نبرد آزمائی ہے
چوتھے نامراد[2] مخلوق کے ساتھ حسنِ سلوک ہے



## در بیان آنکہ عمر زیادہ کند

عمر میں اضافہ کرنے والی چیزوں کا بیان



می فزاید عمرِ مرد از چار چیز
این نصیحت بشنو اے جانِ عزیز

آدمی کی عمر چار چیزوں سے بڑھتی ہے
اے حیات کے پیارے یہ نصیحت سن

اوّل آوردن بگوش آوازِ خوش
دوا نگہے دیدن جمالِ ماہ وش

اوّل کان میں اچھی آواز کا پہونچنا
(دوسرے) کسی ماہرو کا جمال دیکھنا

سوم آمد ایمنی بر مال و جاں
می فزاید عمرِ مردم را ازاں

تیسرے مال و جان کا اطمینان
آدمی کی عمر ان سے بڑھتی ہے

آنکہ کارش برمرادِ دل بود
در بقا افزونیش حاصل بود

جو کام آرزو کے مطابق ہو
اس سے عمر بڑھتی ہے



## در بیان آنکہ عمر را بکاہد

عمر کو گھٹانے والی چیزوں کا بیان



عمرِ مردم را بکاہد پنج چیز
یاد دارش چوں شنیدی اے عزیز

آدمی کی عمر پانچ چیزوں سے گھٹتی ہے
اے عزیز انہیں سنکر یاد رکھ

شد یکے[3] زاں پنج در پیری نیاز
پس غریبی وانگہے رنج دراز

انہیں سے ایک بڑھاپے میں دنیا کی آرزو ہی
(دوسرے مسلسل) مسافرت اور طویل زحمت

[1] نفس امارہ
[2] وغیرہ ۱۲ منہ
جسکی مراد پوری نہ ہوئی ہو ۱۲
[3] ۔۔

ہر کہ او بر مردہ انداز د نظر
ہر وقت مُردوں کو دیکھنے والے

عمرِ او بیشک بکاہد اے پسر
کی عمر اے لڑکے بلا شبہہ گھٹتی ہے

پنجم آمد ترس و بیم از دشمناں
پانچویں دشمنوں سے ڈرنے والا

عمر را اینہا ہمی دارد زیاں
اسکی عمر کو بھی اس خوف سے نقصان پہونچتا ہے

ہر کہ او را دشمناں ترساں بود
دشمن سے خوفزدہ شخص کی کیفیت

کارِ او لحظہ دیگر ساں بود
ہر لحظہ بدلتی رہتی ہے

از خدا ترس و مترس از دشمناں
اللہ تعالیٰ سے ڈر اور دشمنوں سے خوفزدہ نہ ہو

کز ہمہ دارد خدایت در اماں
اس لئے کہ اللہ تعالیٰ تجھے ان سب سے محفوظ رکھے گا

## در بیانِ باعثِ زوالِ سلطنت

سلطنت کے زوال کے سبب کا بیان

چار چیز آمد فسادِ پادشاہ
چار چیزیں بادشاہ کیلئے باعثِ خرابی ہیں

با تو می گویم و لے دارش نگاہ
میں تجھ سے کہتا ہوں انھیں یاد رکھ

اوّل[1] اندر مملکت جورِ امیر
اوّل سلطنت کے اندر سردار کا ظلم

دیگر آں غفلت کہ باشد در وزیر
دوسرے وزیر کی تغافل کیشی

رنج شہ باشد خیانت در دبیر
بادشاہ کیلئے میر منشی کی خیانت باعثِ رنج ہے

بد بود گر قوّتے یابد اسیر
قیدی قوت پاکر بدی پر اتر آتا ہے

چوں کند در ملکِ شہ میرے ستم
جب بادشاہ کے ملک[2] میں کوئی سردار ظلم کرتا ہے

پادشہ راز یں سبب باشد الم
بادشاہ کو اس سے رنج ہوتا ہے

چوں بود غافل وزیرِ بے خبر
وزیر بے خبر اور غفلت کیش ہو

ملکِ شہ از وے بود زیر و زبر
تو بادشاہ کا ملک برباد تہ و بالا ہوجائے

[1] اور باعث نقصان ۱۲
[2] حد درجہ سلطنت ۱۲

گر خلل در کاتبِ دیواں بود — عاقبت رنجِ دلِ سلطاں بود

اگر دفتر کا منشی درست (دامین) نہ ہو — انجام کار بادشاہ کے دل کیلئے رنج کا باعث ہوگا

گر اسیراں را شود قوت پدید — در ولایت فتنہا گردد جدید

اگر قیدی لوگوں کو قوت حاصل ہو جائے — تو سلطنت میں نئے فتنے کھڑے ہو جائیں

چوں صلاحت در وجودِ شہ بود — دستِ میراں از ستم کوتہ بود

بادشاہ اگر خود نیک (منصف) ہو — تو سردار (بھی) ظلم سے دست کش ہو جائیں

گر نباشد واقف و دانا وزیر — پادشہ را زو بود رنجِ کثیر

اگر وزیر عقلمند اور سیاست و تدبیر سے آگاہ نہ ہو — بادشاہ کیلئے وہ بیحد باعث تکلیف بنجائے

گر ندارد شہ سیاست را بکار — ملک ویراں گردد از ہر نابکار

اگر بادشاہ سیاست و تدبیر سے واسطہ نہ رکھے — تو نااہلوں سے ملک ویران و برباد ہو جائے



## در بیانِ آنکہ آبرو نریزد

آبرو باقی رکھنے والی چیزوں کا بیان



دور باش از پنج خصلت اے پسر — تا نہ ریزد آبرویت در نظر

اے لڑکے پانچ چیزوں سے دوری اختیار کر — تاکہ لوگوں کی نگاہ میں تیری عزت و آبرو باقی رہے

اوّلاً کم گوئی با مردم دروغ — زانکہ گردی از دروغت بیفروغ

اوّل لوگوں سے جھوٹ نہ بول — اسلئے کہ جھوٹ بولنے سے تو بے وقعت ہو جائیگا

ہر کہ استیزہ کند با مہتراں — آبروئے خود بریزد بے گماں

جو بڑوں کے ساتھ نبرد آزما ہو — وہ بلاشبہہ اپنی عزت و آبرو گنواتا ہے

پیشِ مردم ہر کہ رانبود ادب — گر بریزد آبرو نبود عجب

جو لوگوں کے سامنے مؤدب ہو کر ادب و آداب کا — کوئی تعجب نہیں اگر اسکی عزت باقی نہ رہے

ازسبکساراں مباش اے نیکخوی | کز سبکساری بریزد آبروی

اے اچھی عادت والے اوچھے آدمیوں میں سے نہ ہو | اسلئے کہ اوچھے پن سے وقعت و آبرو جاتی رہتی ہے

اے پسر با مہتراں کمتر ستیز | وز حماقت آبروئے خود مریز

اے لڑکے بڑوں کے ساتھ مت لڑ | اور نادانی سے اپنی آبروریزی خود نہ کر

گر بعالم آبرو می بایدت | دائماً خلق نکو می بایدت

اگر تو دنیا میں عزت و وقار کا طالب ہے | تو ہمیشہ اچھے اخلاق کا مظاہرہ کر

ہر کہ آہنگِ سبکساری کند | ز آبروئے خویش بیزاری کند

جو شخص اوچھا پن اختیار کرے | وہ اپنی آبرو کا خود مخالف ہے

جز حدیثِ راست با مردم مگوی | تا نگردد آبرویت آبجوی

لوگوں کے ساتھ صرف سچ بول | تاکہ تیری عزت نہر کا پانی نہ بن جائے

سے بے وقعت نہ ہو ۱۲

از خلاف و از خیانت باش دور | تا بود پیوستہ در روئے تو نور

اختلاف اور خیانت سے دوری اختیار کر | تاکہ تیرا چہرہ نیکی کے باعث پُرنور و بارونق ہو جائے

گر ہمی خواہی کہ گویندت نکو | اے برادر ہیچ کس را بد مگو

اگر تو یہ چاہے کہ لوگ تجھے اچھا کہیں | تو اے بھائی کسی کو برا نہ کہہ

تا نباشی در جہاں اندوہگیں | از حسد در روزگار کس مبیں

تاکہ تو دنیا میں مغموم نہ ہو | (اسلئے) زمانہ میں کسی کے ساتھ حسد مت کر



## در بیان آنکہ آبرو بیفزاید

عزت و آبرو کو بڑھانے والی چیزوں کا بیان



می فزاید آبرو از پنج چیز | با تو گویم بشنو اے اہل تمیز

پانچ چیزوں سے عزت و آبرو بڑھتی ہے | میں تجھ سے کہتا ہوں اے باتمیز سن

در سخاوت کوش گرداری غنا

اگر تو مالدار ہے تو سخاوت سے کام لے

بردباری و وفاداری گزیں

بردباری اور وفاداری اختیار کر

ہر کہ او بر خلق بخشاید ہمی

جو خلوق کے ساتھ سخاوت کرتا ہے

چوں بکار خویش حاضر بودہ

اپنے کام (سخاوت) کو انجام دینے والا

از سخاوت آبرو افزوں شود

سخاوت سے آبرو وقعت میں اضافہ ہوتا ہے

ہر کہ بر خلق بخشائش بود

جس شخص کی مخلوق پر بخششیں ہوں

باش دائم بردبار و باوفا

ہمیشہ بردبار اور باوفا رہ

تا بماند رازت از دشمن نہاں

تاکہ تیرا راز دشمنوں سے پوشیدہ رہے

تا نگردی پیش مردم شرمسار

تاکہ تو لوگوں کے سامنے شرمندہ نہ ہو

اے برادر پردۂ مردم مدر

اے بھائی لوگوں کی پردہ دری مت کر

تا فزاید آبرویت از سخا

تاکہ سخاوت کیوجہ سے تیری وقعت و آبرو بڑھ جائے

زانکہ آب روئے افزاید ازیں

اسلئے کہ اس سے زندگی کے چہرے کی رونق بڑھتی ہے

بیشک آب روئے افزاید ہمی

بلا شبہہ وہ چہرہ کی آب بڑھاتا ہے

آبروئے خویش را افزودہ

اپنی آبرو میں اضافہ کرتا ہے

وز بخیلی بے خرد ملعوں شود

اور بیوقوف کنجوسی کی وجہ سے ملعون ہوتا ہے

آبروئے او در افزایش بود

اسکی عزت و آبرو بڑھتی ہے

تا بروئے خویش بینی صد ضیا

تاکہ تجھے اپنا چہرہ زیادہ سے زیادہ پر نور نظر آئے

سر خود با دوستاں کمتر رساں

اپنے راز کا دوستوں پر بھی اظہار نہ کر

آنچہ خود ننہادہ باشی بر مدار

اپنے رکھے ہوئے کے علاوہ کو نہ اٹھا

تا ندرد پردہ ات شخصے دگر

تاکہ کوئی شخص تیری پردہ دری نہ کرے

باہوائے دل مکن زنہار کار
خواہش[1] سے کوئی سروکار نہ رکھ
تازیانت باشد اے خواجہ دراز
تیری زبان اے خواجہ (صاحب) کب تک دراز رہیگی
قدرِ مردم راشناس اے محترم
اے قابلِ احترام لوگوں کی قدر شناسی کر
ہر کرا قدرے نباشد در جہاں
جسکا دنیا میں قدر و وقعت نہ ہو
از قناعت ہر کرا نبود نشاں
جسے کچھ بھی قناعت نصیب نہ ہو
بر عدوّے خویش چوں یابی ظفر
جب اپنے دشمن پر فتح حاصل کرے
دائما می باش از حق ترسگار
ہمیشہ اللہ تعالیٰ سے ڈرتا رہ
با تواضع باش و خو کن با ادب
تواضع اختیار کر اور ادب کو عادت بنا
بردباری جوی و بے آزار باش
بردباری تلاش کر اور کسی کو مت ستا
صبر و علم و حلم تریاقِ دل اند
صبر، علم اور بردباری دل کے لئے تریاق ہیں

تا نیارد پس پشیمانیت بار
تاکہ بعد میں تجھے شرمندگی کا پھل[2] نہ ملے
دست کوتہ دار ہر جانب متاز
ہاتھ کھینچ لے اور ہر طرف مت گھما
تا شناسد دیگرے قدرے تو ہم
تاکہ دوسرے لوگ بھی تیری قدر پہچانیں
زندہ مشمارش کہ ہست از مُردگاں
اسے زندہ نہ سمجھو کیونکہ وہ مردوں میں سے ہے
کے توانگر سازدش مالِ جہاں
اسے دنیوی مال کیسے مالدار بنا سکتا ہے
عفو پیش آر و ز جرمش در گذر
تو اسے معاف کر دے اور اس سے درگذر کر
نیز باش از رحمتش امیدوار
اور اسکی رحمت سے امید بھی رکھ
صحبتِ پرہیزگاراں می طلب
(اور) پرہیزگاروں کی ہمنشینی اپنا لے
تا گردد در ہنر نامِ تو فاش
تاکہ (ان) اوصاف و ہنر میں تیرا نام مشہور ہو جائے
حرص و بغض و کینہ زہرِ قاتل اند
لالچ، بغض اور کینہ زہرِ قاتل ہیں

[1] یا نفسانی خواہش
[2] نادم ہو
ش... ش...

ہمچو تریاق اند دانایان دہر
زمانہ کے عقلمند تریاق کی طرح ھیں

قاتل اند اے خواجہ ناداناں چو زہر
اور بیوقوف زہر کی مانند قاتل ہیں

مردم از تریاق می یابد نجات
لوگوں کیلئے تریاق باعث نجات[1] ہے

خوردکس از زہر کے یابد حیات
زہر کھانیوالا زندگی کب پاسکتا ہے

فخر جملہ عملہا ناں دادن ست
اعمال میں بہترین عمل فیاضی و مہمان نوازی ہے

در بروئے دوستاں بکشادن ست
دوستوں پر دروازہ[2] کھلا رکھنا ہے

گرچہ دانا باشی و اہل ہنر
اگرچہ تو عقلمند و باہنر ہو

خویش را کمتر ز ہر ناداں شمر
خود کو سب سے کم ہی سمجھ



## در بیانِ علامتِ ناداں
نادان کی علامت کا بیان



شد دو خصلت مردِ ناداں را نشاں
دو خصلتیں نادان شخص کی علامتیں ہیں

صحبتِ صبیاں و رغبت بازناں
بچوں سے دوستی اور عورتوں سے رغبت



## در بیانِ صفتِ زندگانی
زندگی کی صفت کا بیان



ناخوشی در زندگانی اے ولید
اے لڑکے زندگی میں تکلیف

مرد را از خوئے بد گردد پدید
آدمی کو بری خصلت کی وجہ سے ہوتی ہے

آنکہ نبود مرد را فعلِ نکو
جس شخص کے افعال نیک و بھلے نہ ہوں

مردہ میدانش کہ نبود زندہ او
اسے زندہ نہیں مردہ سمجھ

ہر کہ گوید عیبِ تو اندر حضور
جو تیرے سامنے تیرا عیب بیان کرے

می نماید راہت از ظلمت بنور
وہ تیری تیرگی سے نور کی طرف رہنمائی کرتاہے

[1] باعث حیات ہے ۱۲
[2] دروازہ سخاوت وعنایت ۱۲

مرترا ہر کس کہ باشد رہنمای
جو شخص تیری راہنمائی کرے
مرخردمندان عالم راشناس
دنیا کے عقلمند لوگوں کی پہچان
حال خود را از دو کس پنہاں مدار
دو آدمیوں سے اپنا حال مت چھپا
تا توانی باز ناں صحبت مجوی
جسقدر ہو سکے عورتوں کی ہمنشینی مت تلاش کیجیو
آنچہ اندر شرع باشد ناپسند
جو کہ شرعاً ناپسندیدہ ہو
ہر چہ را کرد ست حق بر تو حرام
جو اللہ نے تجھ پر حرام کر دیا ہو
چونکہ روزی بر تو بخشاید خدای
تجھے رزق اللہ تعالیٰ ہی عطا کرتا ہے
تازہ روی و خوش سخن باش اے اخی
اے بھائی ہنس مکھ ہو اور اچھی گفتگو کر
بر مخور اندوہ مرگ اے بوالہوس
اے بوالہوس موت کا غم نہ کر
دل ز غل و غش ہمیشہ پاک دار
دل کینہ اور کھوٹ سے ہمیشہ پاک رکھ

شکر او می باید آوردن بجای
اس کا شکر بجالانا چاہیئے
خلق نیکو شرم نیکو تر لباس
اچھے اخلاق اور شرم و حیا ر کا لباس فاخرہ ہیں
از طبیب حاذق و از یار غار
حاذق طبیب اور پُر خلوص دوست
راز خود را نیز با ایشاں مگوی
اپنے راز کا ان پر اظہار نہ کر
گرد او ہرگز نگردد اے ہوشمند
اے صاحب ہوش اس کام کے قریب بھی نہ پھٹک
دور دار از خود کہ باشی نیکنام
اس سے دوری اختیار کر تاکہ نیکنام رہے
دل کشادہ دار و تنگی کم نمای
(اسلئے) دل کشادہ رکھ اور کنجوسی مت کر
تا بود نام تو در عالم سخی
تاکہ تیرا نام دنیا میں سخی (مشہور) ہو جائے
چونکہ وقت آید نہ گردد پیش و پس
کیونکہ موت بلا تقدیم و تاخیر اپنے وقت پر ہی آتی ہے
تا توانی کینہ در سینہ مدار
کینہ کو بقدر امکان سینہ میں جگہ نہ دے

تکیہ کم کن خواجہ بر کردار خویش
اپنے عمل پر بھروسہ مت کر
دل بنہ بر رحمتِ جبارِ خویش
رحمتِ خداوندی پر اعتماد کر

بہترین چیزے بود خلق نکوست
حسنِ اخلاق بہترین چیز ہے
خَلق خُلقِ نیک را دارند دوست
مخلوق حسنِ اخلاق[1] کو پسند کرتی ہے

رو فروتر باش دائم اے خلف
اے بعد میں آنے والے ہمیشہ اپنے کو کمتر سمجھتے ہوئے
کیں بود آرائشِ اہلِ سلف
اسلئے کہ یہی چیز پہلے لوگوں کیلئے باعثِ زینت تھی

آنکہ باشد در کفِ شہوت اسیر
جو شخص ناجائز خواہش کے ہاتھ میں قید ہو
گرچہ آزاد ست اُورا بندہ گیر
اگرچہ وہ آزاد ہو اسے (باعتبار ذہنیت) غلام ہی سمجھ

گر تو بینی ناکسے را دستگاہ
اگر تو نا اہلوں کو قوی (باعتبار مال وغیرہ) دیکھے
حاجتِ خود را ازو ہرگز مخواہ
تو اپنی ضرورت کا اس سے اظہار نہ کر

بر درِ ناکس قدم ہرگز مَنہ
نا اہل کے دروازہ پر ہرگز قدم نہ رکھ
ور بہ بینی ہم مپرس از وے خبر
اور اگر چلا بھی گیا ہو تو اس سے (زیادہ) گفتگو نہ کر

تا توانی کارِ ابلہ را مساز
بحدِ امکان کسی نادان سے کام نہ لے
کار فرمایش ولے کمتر نواز
اور مجبوراً تو اس پر زیادہ عنایات نہ کر



## در بیانِ احتراز از دشمناں

دشمنوں سے بچنے کا بیان



از دو کس پرہیز کن اے ہوشیار
اے صاحب ہوش دو آدمیوں سے پرہیز کر
تا نہ بینی نکبتے از روزگار
تاکہ تجھے زمانہ سے تکلیف (اور حقیر) نہ ہو

اوّل از دشمن کہ او استیزہ روست
اوّل جنگ کے چہرہ والے دشمن سے احتراز
وانگہے از صحبتِ نادان دوست
اور بیوقوف دوست کی صحبت و ہمنشینی سے گریز

[1] اور اخلاق والے کو ۱۲
[2] غلام
خواہشات ہوا ۱۲
[3] سخت
چہرہ ۱۲

خویش را از نزدِ دشمن دور دار
خود کو دشمن کے قرب سے دور رکھ

اے پسر کم گوئی با مردم درشت
اے لڑکے سخت مزاج لوگوں سے گفتگو کم کر

بہترین خصلت اگر دانی کراست
اگر تو بہترین خصلت سے واقف ہونا چاہے

چوں حدیثِ خوب گوئی با فقیر
فقیر و ضرورتمند کے ساتھ خوش اخلاقی سے گفتگو

خشم خوردن پیشۂ ہر سرورست
غصہ کو پی جانا ہر سردار کا طریقہ ہے

ہر کہ با مردم نہ سازد در جہاں
جو شخص دنیا میں لوگوں کیساتھ نباہ نہ کرسکے[٢]

آنکہ شوخ ست و ندارد شرم نیز
بے حیا اور بے شرم شخص

از ملامت تا بمانی در اماں
تاکہ تو ملامت سے محفوظ رہے

یارِ ناداں را ز خود مہجور دار
نادان دوست کو خود سے دور رکھ

ور بگوئی از تو گردانند پشت
اگر تو اس سے (زیادہ) گفتگو کریگا تو وہ تجھ سے پیٹھ پھیر لینگے

آنکہ داد انصاف و انصافش نخواست
تو وہ یہ ہے کہ انصاف کرکے اپنی مدح سرائی کا آرزومند نہ ہو

بہ بود ز انش کہ پوشانی حریر
اسے ریشمی کپڑا پہنانے سے بہتر ہے

تلخ باشد و ز شکر شیریں ترست
غصہ پیجانا بظاہر تلخ مگر باعتبار انجام شکر سے بڑھکر شیریں ہے

زندگانی تلخ دارد بے گماں
بلاشبہہ اسکی زندگی تلخ ہوگی (گذرے گی)

وانکہ او ناپاک زاد ست اے عزیز
اے عزیز خراب نسل سے ہوتا ہے

باش دائم ہمنشینِ زیرکاں
ہمیشہ عقلمندوں کی ہمنشینی اختیار کر



## در بیان آنکہ خواری آورد
ذلیل کرنے والی چیزوں کا بیان



ہشت خصلت آورد خواری بروی
آٹھ خصلتیں ذلیل کرنے والی ہیں

با تو گویم گر ہمی گوئی بگوی
میں تجھ سے بتاتا ہوں اگر تو بھی چاہے تو ذکر کردے

اوّل آں باشد کہ مانندِ مگس
اول وہ شخص کہ مکھی کی طرح
ہر کہ اُو مہمانِ کس ناخواندہ شد
بن بلایا مہمان بننے والا
دیگر آں باشد کہ نادانے رود
دوسرے وہ نادان شخص
کار کردن بر حدیثِ آں دو مرد
دو ایسے آدمیوں کے درمیان کود پڑنا
ہر کہ بنشیند زبر دستِ صدور
دوسروں کی مسند اور بیٹھنے کی جگہ بلا اجازت زبردستی بیٹھنا
نیست جمعے را چو بر قولِ تو گوش
مجمع اگر تیری بات پر دھیان نہ دے [۱۳]
حاجتِ خود را مگو با دشمناں
اپنی ضرورت دشمنوں کے سامنے پیش نہ کر
از فرومایہ مرادِ خود مجوی
کمینہ سے اپنی ضرورت پوری کرنیکے بارے میں نہ سوچ
با زن و کودک مکن بازی ہلا
خبردار۔ عورت اور بچہ کیساتھ کوئی کھیل نہ کھیل

مردِ ناخواندہ شود مہمانِ کس
کسی کا بن بلایا مہمان بنجائے
نزدِ مردم خوار و زار و راندہ شد
لوگوں کی نظروں میں ذلیل و خوار ہوتا ہے [۱۱]
کد خدائے خانۂ مردم شود
کہ کسی کے گھر کا مالک سا بنجائے [۱۲]
کز سرِ جہل اند دائم در نبرد
جو جہالت کے باعث بر سر پیکار ہوں
گر رسد خواری بر ویش نیست دور
اگر بیٹھے گا تو رسوائی نصیب ہو گی
صد سخن گر باشدش یکسر بپوش
اگرچہ سیکڑوں کہنے کی باتیں ہوں تو بالکل پوشیدہ رکھ [۱۴]
زیں بتر خواری نباشد در جہاں
دنیا میں اس سے ذلیل ترین کوئی بات نہیں
تا نیاید مر ترا خواری بروی
تاکہ تجھے ذلیل نہ ہونا پڑے
تا نگردی خوار و زار و مبتلا
تاکہ ذلت و رسوائی و مصیبت کا سامنا نہ ہو



## در بیانِ زندگانیٔ خوش
اچھی زندگی کا بیان



در جہاں شش چیز می آید بکار

دنیا میں چھ چیزیں کام آتی ہیں

خوش بود یارِ موافق در جہاں

دنیا میں مزاج کے مطابق دوست

ہر سخن کاں راست گوئی دوست

ہر سچی اور صحیح بات

آنچہ ارزانست عالم در بہاش

سارا عالم بھی جسکی قیمت نہیں

دشمنِ حق را نباید داشت دوست

اللہ تعالیٰ کے دشمن کے ساتھ دوستی نہ رکھنی چاہئیے

عیبِ کس با او نمی باید نمود!

کسی کی عیب جوئی نہیں کرنی چاہئے

از خدا خواہ آنچہ خواہی اے پسر

اے لڑکے جو مانگتا ہو اللہ تعالیٰ سے مانگ

بندگاں را نیست ناصر جز اللہ

بندوں کا مددگار اللہ کے علاوہ کوئی نہیں

آنکہ از قہرِ خدا ترسد بسے

جو اللہ تعالیٰ سے زیادہ ڈرتا ہے

از بدی گفتن زباں را ہر کہ بست

برا کہنے سے جس نے زبان بند رکھی

اوّلاً یار و طعام خوشگوار

اوّل دوست اور اچھا[2] کھانا

باز مخدومے کہ باشد مہرباں

پھر قابلِ خدمت مہربان شخص

بہ ز دنیا زانکہ در وے نفع نیست

اس دنیا سے بہتر ہے جسمیں تیرا کچھ ہی نفع ہے

عقلِ کامل داں تو زو دل شاد باش

وہ عقلِ کامل ہے کہ دل اس سے خوش ہوتا ہے

بازگشتِ جملہ چوں آخر بدوست

سب کو بالآخر اللہ ہی کیطرف لوٹنا ہے

زانکہ نبود ہیچ لحمے بے غدود

اسلئے کہ (کسی بھی قسم کا) گوشت بغیر غدود[1] کے نہیں ہوتا

نیست در دستِ خلائق خیر و شر

(اسلئے کہ) خیر و شر[2] مخلوق کے ہاتھ میں نہیں

یاری از حق خواہ و از غیرش مخواہ

مدد اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی سے طلب نہ کر

بیگماں ترسند از وے ہر کسے

بلاشبہ اس سے سب ڈرتے ہیں[3]

کرد شیطانِ لعیں را زیرِ دست

اسنے ملعون شیطان کو مغلوب کر لیا

---

۱ یعنی کوئی شخص عیب سے خالی نہیں ۱۲

۲ بھلائی اور برائی اور نفع و نقصان پہونچانا ۱۲

۳ سگ اور احترام و توقیر کرتے ہیں ۱۲



# دربیان آنکه اعتماد را نشاید

ان چیزوں کا بیان جن پر اعتماد نہ کرنا چاہیے



کس نیابد پنج چیز از پنج کس

پانچ چیزیں پانچ آدمیوں سے حاصل نہیں ہوتیں

نیست اوّل دوستی اندر ملوک

بادشاہوں سے دوستی[1] نہیں پائی جاتی

سفلۂ را با مروّت ننگری

کمینہ آدمی بامروّت نہیں ہوتا

ہر کہ بر مالِ کساں دارد حسد

جو شخص لوگوں کے مال پر حسد کرتا ہو

آنکہ کذّاب ست دمی گوید دروغ

جو شخص جھوٹا اور جھوٹ کا عادی ہو

یاد گیر از ناصح اے صاحب نفس

اے زندہ شخص نصیحت کرنیوالے سے (سنکر) نہیں یاد رکھو

ایں سخن باور کنند اہلِ سلوک

راہِ طریقت پر چلنے والے اس بات پر یقین رکھتے[2] ہیں

ہیچ بد خوئے نیابد مہتری

کسی بدخو اور بری عادت والے سرداری نصیب[3] نہیں ہوتی

بوئے رحمت بر دماغش کے رسد

رحمت[4] کی خوشبو اسکے دماغ تک کیسے پہونچ سکتی ہے

نیست او را در وفاداری فروغ

اس سے وفاداری کی کچھ زیادہ امید نہیں

[1] پر خلوص دوستی ۱۲
[2] اور بادشاہوں سے گریز کرتے ہیں ۱۲
[3] کر دل موہ لے ۱۲
[4] رحمت باری ۱۲



# دربیانِ نصیحت و خیر اندیشی

نصیحت اور اچھی بات سوچنے کا بیان



ہر کہ را سہ کار عادت باشد ش

جو شخص تین کاموں کا عادی ہو

اوّلا گر بیند او عیب کساں

پہلے یہ کہ اگر اسے کسی شخص میں عیب نظر آئے

ہر کرا بینی براہِ ناصواب

جسے غلط راستہ پر دیکھے

در جہاں بخت و سعادت باشد ش

دنیا میں صاحب نصیب اور سعادت مند ہوگا

در ملامت ہیچ نکشاید زباں

تو وہ زبان ملامت بالکل نہ کھولے

سر براہش آرتا یابی ثواب

اسے ثواب کی خاطر صحیح راستہ پر گامزن کردے

زحمتِ خود را ز مردم دور دار
اپنی تکلیف کو لوگوں سے دور رکھ

بارِ خود بر کس میفگن زینہار
اپنا بوجھ کسی پر ہرگز نہ ڈال

## در بیانِ تسلیم
تسلیم (و رضا) کا بیان

گر ہمی خواہی کہ باشی رستگار
اگر تو نجات پانا چاہے

رُخ مگرداں اے برادر از سہ کار
اے بھائی تین کاموں سے منہ نہ موڑ

اولاً دیدن بود حکمِ قضا
اول فیصلہ ربانی کو دیکھنا

بعد از آں جستن بجان و دل رضا
پھر اس پر دل و جان سے راضی ہوجانا

چیست سوئم دور بودن از جفا
تیسرے ظلم سے باز و دور رہنا

ہر کہ ایں دارد بود اہلِ صفا
ان اوصاف والوں کا شمار پاکبازوں میں ہے

ہر کہ دارد دانش و عقل و تمیز
جو شخص صاحبِ عقل و دانش و شعور ہو

جز براہِ حق نہ بخشد ہیچ چیز
وہ کوئی چیز راہِ خداوندی کے علاوہ میں نہیں دیتا [1]

صدقہ کالودہ گردد باریا
جس صدقہ میں ریا و دکھاوا ہو

کے بود آں خیر مقبولِ خدا
وہ عنداللہ کب مقبول ہوسکتا ہے

گر عمل خالص نباشد ہمچو زر
اگر عمل سونے کی طرح خالص و بے ریا نہ ہو

قلب را ناقد نیارد در نظر
نگاہِ قلب کو پرکھنے کی دولت [2] میسر نہیں ہوتی

تا توانگر باشی اندر روزگار
اگر تو زمانہ (دنیا) میں مالدار ہونا چاہے

نفس را از آرزوہا دور دار
تو نفس کو تمناؤں سے دور رکھ [3]

## در بیانِ کراماتِ حق
عنایات ربانی کا بیان

چار چیز است از کرامتہائے حق
چار چیزوں کا شمار اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ نعمتوں میں ہوتا ہے

اوّلاً صدق از زبانت در سخن
اوّل زبان کی سچائی

پس سخاوت ہست از فضلِ الٰہ
پھر سخاوت یہ فضل ربانی میں سے ہے

تا توانی دور باش از سود خوار
بقدِ امکان سود خور سے دوری اختیار کر

ہر کرا حق دادہ باشد ایں چہار
جسے اللہ نے یہ چاروں چیزیں عطا کی ہوں

پیشِ مردم آنکہ رازت کرد فاش
جو لوگوں کے سامنے تیرا راز فاش کر دیتا ہو

ہر کہ باشد مانعِ عشر و زکوٰۃ
جو شخص عشر (دسواں حصہ) اور زکوٰۃ ادا نہ کرتا ہو

پُر حذر باش از چناں کس زینہار
ان لوگوں سے ضرور احتیاط کر

یاد دارش چوں ز من گیری سبق
مجھ سے پڑھ اور سمجھ کر انہیں یاد رکھ

وانگہے حفظِ امانت ہم کُن
پھر امانت کی حفاظت۔ اسے سمجھ لے

فضلِ حق داں در نظر داری نگاہ
اسے اللہ کا فضل سمجھ اور اس کا (پورا) دھیان رکھ

زانکہ ہست از دشمنانِ کردگار
اسلئے کہ اسکا شمار اللہ تعالیٰ کے دشمنوں میں ہوتا ہے

باشد آنکس مومن و پرہیزگار
تو وہ شخص مومن اور پرہیزگار ہو گا

ہمدمِ آں ابلہِ باطل مباش
اس برے بیوقوف کو اپنا ساتھی مت بنا

وانکہ غافل دار بگذارد صلوٰۃ
اور جو شخص لاپرواہی سے نماز چھوڑ دیتا ہو

تا نہ سوزد مر ترا آسیبِ نار
تاکہ تجھے آگ کا بھوت نہ جلائے



## در بیانِ فرو خوردن خشم
غصہ پر قابو پانے کا بیان



لذّتِ عمرت اگر باید بدہر
زمانہ میں اگر زندگی کا لطف اٹھانا ہو

باش دائم پُر حذر از خشم و قہر
تو ہمیشہ غضب و غصہ سے احتیاط کر

ہست مہماں از عطا ہائے کریم

مہمان اللہ تعالیٰ کی عطاؤں میں سے ایک عطا ہے

معرفت داری گرہ بر زر مبند

اللہ تعالیٰ کے ذات و صفات کی معرفت حاصل ہے تو بخل سے کام نہ لے

خیز و بر خوان کسے مہماں مشو

دوسرے کے دستر خوان پر مہمان مت بن اور اٹھ جا

ہر کہ مہماں را گرامی می کند

جو شخص مہمان کی عزت کرتا ہے

ہر کہ مہمانت شود از خاص و عام

خاص و عام میں سے جو بھی تیرا مہمان ہو

زانچہ داری اندک و بیش اے پسر

اے لڑکے تھوڑا یا بہت جو کچھ میسر ہو

ناں بدہ بر جائعاں بہرِ خدائے

بھوکوں کو اللہ کے واسطے کھانا دے

باتنِ عُور آں کہ بخشد جامۂ

جو شخص برہنہ جسم کو کپڑا عطا کرے

ہر کہ ثوبے باتنِ عُورے دہد

جو شخص ننگے جسم کو کپڑا دے

گر برآری حاجتِ محتاج را

جو شخص ضرورت مند کی ضرورت پوری کرتا ہے

ہر کہ زو پنہاں شود باشد لئیم

جو مہمان سے چھپ جائے (میزبانی سے بچے) وہ کمینہ ہے

چوں رسد مہماں بروئیش در مبند

مہمان آئے تو اس پر گھر کا دروازہ بند نہ کر

چوں رسد مہماں از و پنہاں مشو

تیرے پاس مہمان آئے تو اس سے پوشیدہ نہ ہو (بلکہ استقبال کر)

کوششے در نیکنامی می کند

وہ اپنی نیکنامی کی سعی کرتا ہے

پیشِ او می باید آوردن طعام

اس کے سامنے کھانا پیش کرنا چاہیئے

برد باید پیشِ درویش اے پسر

درویش کے سامنے رکھ دینا چاہیئے

تا دہندت در بہشتِ عدن جائے

تاکہ اللہ تعالیٰ تجھے جنتِ عدن میں جگہ عطا کرے

حق دہد اُو را از رحمت نامۂ

اللہ تعالیٰ اسے پروانہ رحمت عطا کرتا ہے

در دو عالم ایزدش نورے دہد

اللہ تعالیٰ اسے دونوں جہان میں نور بخشتا ہے

بر سر از اقبال یابی تاج را

تو اسے عزت کا تاج نصیب ہوتا ہے

ہر کرا باشد بدولت بخت یار
جسے مالداری کیساتھ خوش نصیبی کی دولت حاصل ہو
خیر ورزد در نہان و آشکار
وہ علی الاعلان اور پوشیدہ طور پر بھلائی کرتا ہے

اے پسر ہرگز مخور نانِ بخیل
اے لڑکے بخیل کا کھانا ہرگز مت کھا
کم نشیں در عمر بر خوانِ بخیل
بخیل کے دسترخوان پر بیٹھنے سے احتراز کر

نانِ ممسک جملہ رنجست و عنا
بخیل کا کھانا رنج و زحمت کا باعث ہے
می شود نانِ سخی نور و صفا
(اور) سخی کا کھانا نور و پاکیزگی بڑھاتا ہے

تا نخوانندت بخوان کس مرو
جب تک تجھے بلایا نہ جائے کسی کے دسترخوان پر مت جا
در پئے مردار چوں کرگس مرو
مردار کے پیچھے گدھ کی طرح نہ جا

چشم نیکی از خسیس دوں مدار
کمینہ بخیل سے نیکی کی توقع مت رکھ
سقفِ ویراں را تو بر استوں مدار
تو ویران چھت پر ستون مت رکھ

گر کنی خیرے تو آں از خود مبیں
اگر تجھ سے خیر و بھلائی ظاہر ہو تو اپنی طرف سے[1] مت سمجھ
ہر چہ بینی نیک بین و بد مبیں
جو کچھ کرتا ہو اچھا کر اور برائی کی بات مت سوچ

[1] بلکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے سمجھ ۱۲



## در بیانِ علاماتِ احمق

احمق کی علامتوں کا بیان



سہ علامت داں کہ در احمق بود
احمق کی تین علامتیں ہیں
اوّلاً غافل زیادِ حق بود
اول اللہ تعالیٰ کی یاد سے غفلت ہے

گفتنِ بسیار عادت باشدش
زیادہ بولنا اسکی عادت ہوتی ہے
کاہلی اندر عبادت باشدش
اور عبادت میں سست ہوتا ہے

اے پسر چوں احمق و جاہل مباش
اے لڑکے جاہل اور احمق کی طرح مت ہو
یکدم از یادِ خدا غافل مباش
کسی وقت اللہ کی یاد سے غفلت نہ برت

ہر کہ او از یادِ حق غافل بود
جو شخص یادِ خدا سے غفلت برتے

از حماقت در رہِ باطل بود
وہ نادانی کی بنا پر غلط راہ پر گامزن ہوگا

ہیچ از فرمانِ حق گردن متاب
کبھی اللہ تعالیٰ کے حکم سے گردن نہ موڑ (نافرمانی نہ کر)

تا نمانی روزِ محشر در عذاب
تاکہ تو قیامت کے دن عذاب (عذابِ دوزخ) میں مبتلا نہ ہو

باطلے را اے پسر گردن منہ
اے لڑکے باطل کی فرمانبرداری نہ کر

نقدِ مرداں را بہر کو دن منہ
فرمانبرداری احمق (باطل) کی مت کر

در قضائے آسمانی دم مزن
آسمانی فیصلہ میں چون وچرا سے کام نہ لے

ہر کسے را بیش بین و کم مزن
ہر ایک کو اپنے سے اچھا خیال کر اور کم رتبہ نہ سمجھ

دستِ خود را سوئے نامحرم میار
اپنا ہاتھ نامحرم کی جانب مت بڑھا

جانبِ مالِ یتیماں ہم میار
یتیموں کے مال کی جانب بھی ہاتھ بڑھانے سے احتراز کر

تا توانی راز با ہمدم مگوئے
بحدِ امکان اپنا راز ساتھی سے نہ بیان کر

گر تو باشی نیز با خود ہم مگوئے
اگر ہوسکے اپنے آپ سے مت کہہ

تا شوی آزاد و مقبول اے عزیز
تاکہ تو آزاد اور بارگاہِ ربانی میں مقبول ہو

بے طمع می باش گر داری تمیز
اگر صاحبِ شعور ہی تو کسی قسم کا (کسی سے) لالچ نہ رکھ



## دربیانِ علاماتِ فاسق
فاسق کی علامتوں کا بیان



ہست فاسق را سہ خصلت در نہاد
فاسق تین خصلتوں کا خوگر ہوتا ہے

باشد اوّل در دلش حُبِّ فساد
اوّل یہ کہ اسکا دل فساد و خرابی کو پسند کرتا ہے

خصلتش آزردنِ خلقِ خدا ست
مخلوقِ خدا کو ستانا اور رنجیدہ کرنا اسکی عادت ہوتی ہے

دور دارد خویش را از راہِ راست
(اور) وہ اپنے کو سیدھے (سچے) راستہ سے دور رکھتا ہے



## دربیانِ علاماتِ شقی

بدبخت کی علامت کا بیان



هست ظاهر سہ علامت در شقی
می خورد دائم حرام از احمقی

بدبخت میں تین علامتیں ظاہر ہیں
وہ اپنی نادانی سے ہمیشہ حرام کھاتا ہے

بے طہارت باشد و بیگاہ خیز
ہم ز اہلِ علم باشد در گریز

ناپاک رہتا ہے اور ناوقت بیدار ہوتا ہے
(اور) اہلِ علم سے بھی فرار اختیار کرتا ہے

اے پسر مگریز از اہلِ علوم
تا نہ سوزد مر ترا نارِ سموم

اے لڑکے علم والوں سے فرار اختیار مت کر
تاکہ تجھے گرم ہوا نہ جلائے

تا توانی ہیچ کس را بد مگوی
پیشِ مردم عیبِ کس ہرگز مجوی[1]

بحدِ امکان کسی کو برا مت کہہ
کسی کے سامنے کسی کے عیب تلاش نہ کر

با طہارت باش و پاکی پیشہ کن
وز عذابِ گور نیز اندیشہ کن

پاک رہ اور پاکیزگی کو اپنا لے
اور عذاب قبر سے بھی ڈرتا رہ



## دربیانِ علاماتِ بخیل

بخیل کی علامتوں کا بیان



سہ علامت ظاہر آمد در بخیل
با تو گویم یاد گیرش اے خلیل

بخیل کی تین علامتیں ظاہر ہیں
میں تجھ سے کہتا ہوں اے دوست یاد رکھ

اوّلاً از سائلاں ترساں بود
وز بلائے جوع ہم لرزاں بود

اوّل وہ مانگنے والوں سے خوفزدہ رہتا ہے
اور بھوک کی مصیبت سے کانپتا رہتا ہے

چوں رسد در رہ بخویش و آشنا
بگذرد زانجا و گوید مرحبا

راستہ میں کوئی اپنا واقف کار ملتا ہے
تو کترا جاتا ہے اور اپنے اس فعل پر خوش ہوتا ہے

[1] غیبت سے احتراز کی طرف اشارہ ہے ۱۲

نیست از مالش کسے را فائدہ کم رسد با کس ز خوانش مائدہ
اس کے مال سے کسی کو کوئی فائدہ نہیں ہوتا کسی کو اسکے دستر خوان سے کھانا نہیں ملتا



## دربیانِ قساوتِ قلب
قلب کی سختی کا بیان



سخت دل را سہ علامت یافتم چوں بدیدم رُو ازو بر تافتم
سخت دل کی میں تین علامتیں پاتا ہوں جب میں دیکھتا ہوں اس سے رخ موڑ لیتا ہوں

با ضعیفاں باشدش جور و ستم ہم قناعت نبودش با بیش و کم
سخت دل کمزوروں پر ظلم و ستم ڈھاتا ہے اسمیں قناعت بھی سرے سے نہیں ہوتی

موعظت ہر چند گوئی بیشتر در دلِ سختش نباشد کارگر
اسے خواہ کتنی بھی نصیحت کی جائے اس کے سخت دل پر اثر نہیں ہوتا

اہل دنیا را بمعنی مردہ داں تا نباشی ہمنشیں با مُردگاں
دنیا والوں (دنیا داروں) کو حقیقت میں مُردہ سمجھ تاکہ تو مُردوں کا ہمنشین نہ ہو



## دربیانِ حاجت خواستن
اظہار ضرورت کا بیان



حاجتِ خود را مجوئے از زشت رُوی آنکہ دارد روئے خوب از وے بجوی
اپنی ضرورت کا بد مزاج سے اظہار نہ کر خوش اخلاق کے سامنے اپنی ضرورت ظاہر کر

مومنے را با تو چوں افتادہ کار تا توانی حاجتِ او را برار
کسی مسلمان کو اگر تجھ سے کام پڑ جائے بحد امکان اسکی ضرورت پوری کر

حاجتِ خود را جز از سلطاں مخواہ چوں نخواہی یافت از درباں مخواہ
اپنی حاجت بادشاہ کے علاوہ کے سامنے پیش مت کر بادشاہ تک رسائی نہ ہو سکے تو درباں سے مت کہہ

از وفاتِ دشمناں شادی مکن
دشمنوں کے مرنے پر خوشی کا اظہار نہ کر

از کسے پیشِ کس آزادی مکن
کسی کو کسی کے سامنے تکلیف نہ پہونچا



## در بیانِ قناعت

قناعت کا بیان



باقناعت ساز دائم اے پسر
اے لڑکے ہمیشہ قناعت اختیار کر

گرچہ ہیچ از فقر نبود تلخ تر
اگرچہ کوئی چیز فقر و مفلسی سے زیادہ کڑوی نہیں

ہر سحر برخیز و استغفار کن
ہر صبح اٹھ کر استغفار کر

فرصتے اکنوں کہ داری کار کن
اب جو فرصت و موقعہ میسر ہے اس سے کام لے

ہمنشینِ خویش را غیبت مکن
اپنے ہمنشین کی غیبت مت کر

غیرِ شیطاں بر کسے لعنت مکن
شیطان کے علاوہ کسی پر لعنت مت کر

چوں شود ہر روز در عالم جدید
زمانہ کا ہر دن اپنی جگہ پر نیا ہے

از گناہاں توبہ می باید گزید
(اسلئے ہر دن) گناہوں سے توبہ کرنی چاہئے

ہر کہ را ترسے نباشد از خدا
جو شخص اللہ تعالیٰ سے نہ ڈرے . . .

حق بترساند ز ہر چیزی ورا
اللہ تعالیٰ اسے ہر چیز سے ڈرائے گا

تا توانی حاجتِ مسکیں بر آر
بحد امکان مسکین کی ضرورت پوری کر

تا بر آرد حاجتت را کردگار
تاکہ اللہ تعالیٰ تیری ضرورت پوری کرے

ہست مالت جملہ در کف عاریت
تیرا سارا مال تیرے ہاتھ میں عاریتاً[1] ہے

گر بماند از تو باشد زاریت
اگر تو اکٹھا کرکے موت کی آغوش میں سو گیا تو تیرے رونے کا مقام ہے

عاریت را باز می باید سپرد
مانگے ہوئے مال کو لوٹا دینا چاہئے

ہیچ کس دیدی کہ زر با خود ببُرد
کسی کو نہ دیکھا ہوگا کہ سونا اپنے ساتھ لیگیا ہوگا[2]

[1] کچھ مدت کے لیے مانگا ہوا ہے ۱۲
[2] بلکہ سب کچھ یہیں چھوڑ جاتا ہے ۱۲

حاصل از دنیا چہ باشد اے امیں
اے امانتدار دنیا سے کیا حاصل ہو گا

ہر چہ دادی در رہِ حق آن تست
جو تو نے راہِ حق میں خرچ کر دیا وہی تیرا ہے

ہر کہ باندک ز حق راضی شود
جو تھوڑے پر اللہ تعالیٰ سے راضی ہو جائے

ہست دنیا بر مثالِ قنطرہ
دنیا کی مثال پُل کی سی ہے

ہر کہ سازد بر سرِ پل خانہ
جس نے پُل کے سرے پر گھر بنا لیا

از خدا نبود روا. مستحسن غنا
اللہ تعالیٰ سے مالداری کی طلب درست نہیں

فقر و درویشی شفائے مومن ست
مومن کی شفا فقر و درویشی میں ہے

مال و اولادت بمعنی دشمن اند
تیرا مال اور تیری اولاد درحقیقت دشمن ہیں

اِنَّمَا اَمْوَالُكُمْ را یاد گیر
انما اموالکم[لے] کو یاد رکھ

مرد رہ را بود دنیا سود نیست
سالک کیلئے دنیا (کے مال و دولت) کا ہونا بے سود ہے

نُہ گزے کرپاس وسہ گز از زمیں
نو گز سوتی کپڑا اور تین گز زمین

انچہ ماند از بلائے جانِ تست
اور جو رہ گیا وہ تیرے لئے وبال جان ہے

حاجتِ او را خدا قاضی شود
اسکی ضرورت اللہ تعالیٰ پوری کرتا ہے

بگذر از وے گر تو داری روبرہ
تو اسی سے گذر جائیگا اگر گذرنیکا ارادہ کرے

نیست عاقل او بود دیوانہ
وہ عقلمند نہیں پاگل ہے

ہست مومن را غنا رنج و عنا
مومن کیلئے مالداری باعث رنج و زحمت ہے

زانکہ اندر وے صفائے مومن ست
اسلئے کہ اسی میں مومن کی پاکیزگی ہے

گرچہ نزدیکِ تو چشمِ روشن اند
اگرچہ تیرے نزدیک روشن آنکھ کیطرح ہیں

مال و ملکِ ایں جہاں بر باد گیر
اس دنیا کے ملک و مال کو ضائع شدہ سمجھ

ہرگزش اندیشۂ نابود نیست
اسے نہ ہونے کا کوئی غم نہیں ہوتا

ہر کہ از صدقش دلِ صافی بود
جس کا دل سچائی کے باعث صاف ہو
خرقۂ با لقمۂ کافی بود
(سکیلئے) معمولی لباس اور تھوڑا سا کھانا کافی ہے

ہر کہ در بندِ زیادت می شود
جو شخص زیادہ کی فکر میں رہتا ہے
دور از اہلِ سعادت می شود
وہ نیک بختوں سے دور ہوتا ہے

بندگانِ حق چوں جاں را باختند
اللہ والے جان کی بازی لگا دیتے ہیں [۱]
اسپِ ہمت تا ثریا تاختند
ہمت کے گھوڑے کو ثریا (ستارہ) تک لیجاتے ہیں [۲]

تا نبازی در رہِ حق ہر چہ ہست
جب تک اللہ کے راستہ میں جو کچھ ہے نہ لگا دے
انچہ می باید کجا آید بدست
جو کچھ حاصل کرنا چاہتا ہو وہ کہاں حاصل ہو سکتا ہے

## در بیان نتائج سخا
سخاوت کے نتائج کا بیان

در سخا کوش اے برادر در سخا
اے بھائی سخاوت میں کوشش کر [۳]
تا بیابی از پسِ شدت رخا
تاکہ شدت و سختی کے بعد ترقی نصیب ہو [۴]

باش پیوستہ جوانمرد لے اخی
اے بھائی سخاوت سے وابستہ رہ
زانکہ نبود دوزخی مردِ سخی
اس لئے کہ سخی شخص دوزخی نہیں ہوتا

در رخِ مردِ سخی نور و صفاست
سخی کا چہرہ منور و روشن و پاکیزہ ہوتا ہے
زانکہ در جنت قرینِ مصطفاست
اس لئے کہ وہ جنت میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا رفیق ہوگا

حق تعالیٰ بر درِ جنت نوشت
اللہ تعالیٰ نے جنت کے دروازہ پر لکھ دیا
اینکہ جائے اسخیا باشد بہشت
یہ کہ سخاوت کرنیوالوں کی جگہ جنت ہے

اسخیا را با جہنم کار نیست
سخیوں کو دوزخ سے کوئی واسطہ نہیں
جائے ممسک جز درونِ نار نیست
بخیل کی جگہ دوزخ کے علاوہ نہیں ہے

[۱] سخت ریاضت کرتے ہیں
[۲] بلند ہمت ہوتے ہیں اور پیچھے ہٹنے کا نام نہیں لیتے
[۳] سخاوت کا مظاہرہ کر
[۴] قیامت کے روز آرام ۱۲

چوں نگردد خلق با خوئے تو راست
اگر لوگ تیری عادت و اخلاق کو سانچے میں نہ ڈھلیں

گر تو خوئے مردماں سازی رواست
تو تو ہی ان کے اخلاق کے سانچے میں ڈھل جا

اے برادر تکیہ بر دولت مکن
اے بھائی دولت پر بھروسہ نہ کر

یاد دار از ناصحِ خود ایں سخن
اپنے نصیحت کرنے والے کی یہ بات یاد رکھ

سود نکند گر گریزی از قضا
فیصلۂ ربانی سے فرار بے سود ہے

ہرچہ می آید بداں مسیدہ رضا
منجانب اللہ جو کچھ ملے اس پر اظہار رضامندی کر

زاں چہ حاصل نیست دل خرسند دار
حاصل نہ ہونیوالی چیز پر ملول نہ ہو دل خورسند رکھ

گوشِ دل را جانب ایں پند دار
اس نصیحت کیطرف کان لگائے (توجہ کر)

ہر کہ او با دوستاں یک دل بود
جو شخص دوستوں کیساتھ متفق ہو [1]

جملہ مقصودِ دلش حاصل بود
اسکی ساری مرادیں پوری ہوتی ھیں



## در بیانِ جہانِ فانی

فنا ہونے والی دنیا کا بیان



در جہاں دانی کہ باشد معتبر
اس فنا ہونے والی دنیا میں وہ کون باعزت ہے

آں کہ او را پاک نبود از خطر
کہ جسے اسکے ساتھ چھوڑنے کا اندیشہ نہ ہو [2]

کم کند با کس وفا ایں روزگار
اس زمانہ (دنیا) نے کس کے ساتھ وفا کی ہے

جور دارد نیستش با مہر کار
دنیا نے ستم کئے ہیں (اور) مہربانی سے کوئی مطلب نہیں رکھا

آنکہ با تو روزِ غم بود دست یار
جو تیرا رنج و غم کے وقت مددگار و ساتھی ہو

روز شادی ہم بپرسش زینہار
خوشی کے موقعہ پر بھی اسے یاد رکھ

روز نعمت گر تو پردازی بہ کس
نعمت و خوشی میسر ہونیکے وقت جسکا تو خیال رکھیگا

روزِ محنت باشدت فریاد رس
وہ تیری پریشانی کے دن کام آئے گا

[1] اور انکی خوشی میں خوشی ۱۲
[2] دنیوی دولت و عزت کے ۱۲

چوں بیابی دولتے از مستعان
اندر آں دولت بپرس از دوستاں

کسی کی دولت (عیش) سے مدد حاصل کرنا (نفع اٹھانا)
تو اپنے عیش و آرام و دولت کے وقت دوستوں کو یاد رکھ

مر ترا ہر کس کہ یارِ غم بود
چوں رسد شادی ہماں ہمدم بود

تیرے رنج و غم کے وقت کا ساتھی ....
تیری خوشی کے موقعہ پر (بھی) تیرا رفیق ہوگا۔



## در بیانِ معرفت اللہ

معرفت الٰہی کا بیان



معرفت حاصل کن اے جانِ پدر
تا بیابی از خدائے خود خبر

اے جانِ پدر معرفت حاصل کر
تاکہ ذات باری اور اس کی صفات سے پوری طرح واقف ہو جائے

ہر کہ عارف شد خدائے خویش را
در فنا بیند بقائے خویش را

جسے اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کی کامل پہچان ہو جاتی ہے
وہ ذات حق میں گم ہو جانے کو اپنی بقا تصور کرتا ہے

ہر کہ او عارف نباشد زندہ نیست
قربِ حق را لائق وار زندہ نیست

جو اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات سے پورا آگاہ نہ ہو وہ (دراصل)
اور وہ ذات باری کے تقرب کے لائق نہیں ہے

ہر کہ او را معرفت حاصل نشد
ہیچ با مقصودِ خود واصل نشد

جسے معرفت حق حاصل نہیں ہوئی
وہ بالکل اپنے مقصد تک نہیں پہونچا

نفسِ خود را چوں تو بشناسی دلا
حق تعالےٰ را بدانی با عطا

اے دل جو شخص اپنی حقیقت سے آگاہ ہو گیا
اسے فضل رب سے معرفت حق (بھی) حاصل ہو جائیگی

عارف آں باشد کہ باشد حق شناس
ہر کہ عارف نیست گردد ناسپاس

عارف اسے کہتے ہیں جو حق شناس ہو
غیر عارف ناشکرا ہوتا ہے

ہست عارف را بدل مہر و وفا
کارِ عارف جملہ باشد با صفا

عارف کا دل اللہ تعالیٰ کی محبت سے لبریز ہوتا ہے
عارف کے سارے کام پاکیزہ ہوتے ہیں

ہر کہ او را معرفت بخشد خدائے
جسے اللہ تعالیٰ دولتِ معرفت عطا کرے

غیر حق را در دلِ او نیست جائے
اللہ تعالیٰ کے علاوہ کی اسکے دلمیں جگہ نہیں ہوتی

نزدِ عارف نیست دنیا را خطر
عارف کے نزدیک دنیا پر خطر نہیں

بلکہ بر خود نیستش ہرگز نظر
عارف کی اپنے وجود پر بھی نگاہ[لے] نہیں ہوتی

معرفت فانی شد نُور وے بود
معرفت اپنی ذات کو ذاتِ حق میں گُم کر دینے کا نام ہے

ہر کہ فانی نیست عارف کے بود
جو اپنی ذات کو فنا نہیں کر سکا وہ عارف بھی نہیں ہوتا

عارف از دنیا و عقبیٰ فارغ ست
عارف کا دل) دنیا (کی لذت) اور آخرت (کی جزا سزا) ہے خالی ہوتا ہے

زانچہ باشد غیر مولیٰ فارغ ست
ذاتِ حق کے علاوہ اسے کسی چیز کا تصور نہیں ہوتا

ہمّتِ عارف لقائے حق بود
عارف کا ارادہ (صرف) ملاقاتِ رب (یکسِ محدود) ہوتا ہے

زانکہ در حق فانی مطلق بود
اس لئے کہ وہ ذاتِ حق میں بالکل فنا (گم) ہو جاتا ہے



## دربیانِ مذمّتِ دنیا
دنیا کی برائی کا بیان



باچہ ماند ایں جہاں گویم جواب
دنیا کس چیز سے مشابہت رکھتی ہے اسکا جواب دیتا ہوں

آنکہ بیند آدمی چیزے بخواب
دنیا ایسی ہے جیسے آدمی کوئی چیز خواب میں دیکھے

چوں شوی بیدار از خواب ای عزیز
اے عزیز خواب سے بیدار ہو کر

حاصلے نبود ز خوابت ہیچ چیز
خواب کی کوئی چیز حاصل نہیں ہوتی

ہمچنیں چوں زندہ افتادہ مُرد
اسی طرح جب زندگی ختم ہو گئی اور آدمی مر جاتا ہے

ہیچ چیزے از جہاں با خود نبرد
تو کوئی چیز دنیا سے اپنے ساتھ نہیں لے جاتا

ہر کرا بود دست کردارِ نکو
جس کا عمل اچھا رہا

در رہِ عقبیٰ بود ہمراہِ او
تو وہ عمل آخرت میں اسکے ساتھ ہو گا (کام آئیگا)

لے کہ اسے
کوئی اہمیت
دے ۱۲

